# سنیاسی ٹوٹکے

پرنٹر پریس شیر از نوری



منگوانے کا پتہ ۔ سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز (بمبئی والے) نولکھا بازار، لاہور

Price: Rs. 6-0-0.

رجسٹرڈ شدہ

مایوس مریضوں کے لئے سنیاسی تجربات کی نادر کتاب

# سنیاسی اوشدھ



جس میں ہر قسم کی بیماریوں کے مجرب اور آسان نسخہ جات صرف بندگان خدا کے فائدہ کو مدِ نظر رکھ کر درج کر دیئے تاکہ خلق خدا فائدہ اٹھائے۔



کتابیں بارعایت ملنے کا پتہ

سیٹھ آدم جی عبد اللہ سلینرز بمبئی والے نولکھا بازار لاہور

قیمت ۱۰ ر آنے

# دیباچہ

اس کتاب کا نام جو کہ جناب کے ہاتھوں میں موجود
ہے سنیاسی ٹوٹکے اس غرض کے لئے رکھا گیا
ہے۔ کیونکہ اس میں جو بھی نسخہ جات درج ہیں
وہ آسان اور سہل طریقہ سے لکھے گئے ہیں
تاکہ عوام کی سمجھ میں آ جاویں اور نسخہ بنانے میں
دقت محسوس نہ ہو۔ امیر لوگ ہر طرح سے قیمتی ادویات
خرید کر اپنی صحت برقرار رکھ سکتے ہیں لیکن غریب لوگوں
کے لئے سخت مشکل کا مقام ہے۔ جبکہ نسخہ تیار کرنے
کی غرض سے اپنا روپیہ اور وقت ضائع کرتے ہیں۔ لہذا
غریبوں کی سہولیت کے لئے یہ آسان کتاب لکھدی گئی
ہے تاکہ ہر شخص اپنی صحت کو قائم رکھ سکے لہذا زیادہ
وقت اور پیسہ بھی خرچ نہ ہو معمولی ادویات سے
مریض صحت یاب ہو جاوے اور فائدہ اٹھا کر میرے حق
میں دعا کرے اور ضروری ہدایات یہ ہیں وزن صحیح اور صاف ستھری ادویات ہوں

# شکریہ

میں ان حضرات کا تہ دل سے مشکور ہوں۔ جنہوں نے مجھے کتاب "فقیر کی چٹکی" کی اشاعت کے لئے اپنے اکسیر اور بارہا آزمائے ہوئے مجرب نسخہ جات خلق خدا کی بہتری کے لئے عطا فرمائے اور ان صاحبان کا بھی ممنون ہوں جنہوں نے مجھے کتاب "سنیاسی ٹوٹکے" کی اشاعت کے لئے اپنے قیمتی وقت اور روپے سے میری مدد فرمائی۔ میرا دلی ارادہ خلق خدا کو فائدہ پہنچانیکا ہے اس لئے ان حضرات سے جو علم طب سے واقفیت رکھتے ہیں۔ ان سے دست بستہ گزارش ہے کہ وہ اپنے اکسیر صفت مجرب نسخہ جات خلق خدا کی بہتری کیلئے ارسال فرمادیں جن کو وہ آزما چکے ہوں اور اکسیر کا حکم رکھتے ہوں تاکہ خلق خدا کو فائدہ پہنچانیکی غرض سے ان کا شکریہ شائع کیا جائے گا۔ اور اس کتاب سے ہمارا مدعا صرف بندگان خدا کو فائدہ پہنچانے کا ہے

مراد ہم کو نفع سے نہ نام سے مطلب
بھلا کسی کا ہو جاوے یہی تمنا ہے

خاکسار

حمید لدھیانوی

# قوت باہ یعنی نامردی کے لئے

**معجون لبوب صغیر:** اہل علم نے ترکیب دی ہے باہ قوت دیتی ہے اور منی کو تغلیظ اور تولید کا مادہ پیدا کرتی ہے اور سرعت انزال کو نافع ہے اور نشاط لاتی ہے۔ نبولہ کا مغز تخم خربوزہ چرونجی کنجد مقشر خشخاش سفید۔ سنبھل کا موسلہ ر موصلی سفید۔ ستاور سنگھاڑے کا آٹا آملے کے بیج مقشر لسوڑہ ایک تولہ تخم کیوڑہ ر تخم پیاز شلغم ر تخم مولی لوبیا تالمکھانہ بہ بیاں۔ سمندر سوکھ میدہ لکڑی ہر واحد نو ماشہ خولنجان چنیا گوند ناگر موتھ بیج کونج۔ چھوٹا گوکھرو۔ اندر جو شیریں۔ ببول کی پھلی مغز کنول گٹہ گل دھاوا سنبل کا گوند۔ بیج بند موچرس ہر ایک چھ ماشہ سفید گجراتی بہ بیاں تخم اٹنگن۔ عاقرقرحا سونٹھ پیپل۔ اجوائن خراسانی ہر واحد تین ماشہ کوٹ چھان کر سہ چند قند میں قوام کریں اور مغز بادام و مغز پستہ مغز چلغوزہ مغز اخروٹ و مغز ناریل ہر ایک ایک تولہ کھنگ دو تولہ اس لبوب میں ڈالیں بہتر ہے۔ ہر بار کے لئے اس قدر کافی ہے۔ خوراک ایک تولہ اس دودھ سے جس میں خرما جوش کیا ہو۔

**معجون مال کنگنی** مقوی باہ ہے مالکنگنی و تخم لسوڑہ۔ لونگ زعفران واحد ایک دام اسپند نیم دام خشخاش سفید پانچ دام تل و یکدام زردی بیضہ مرغ پانچ عدد شہد سہ چند یا چند ادویہ بدستور معجون بنائیں

**دوسرا نسخہ۔** مالکنگنی کا اہل علم کے طریقہ پر مالکنگنی کھنگرہ کے عرق میں تر کر کے گائے کے دودھ اور پانی میں جوش دیں جب دودھ جذب ہو جائے۔ پیس کر برابر شہد لے کر معجون بنائیں نیم درم پہلے روز کھائیں اور ہر روز نیم

زیادہ کر کے آٹھ درم تک پہنچائیں اور چالیس روز تک کھائیں پیر کو جوان کرتی ہے۔

**معجون** : پیاز سفید کا عرق ایک سیر، شہد ایک سیر آگ پر رکھیں جب قوام پک جائے تو دری سرخ و سفید۔ تعلب مصری بہمن سرخ و سفید سونٹھ تخم پیاز، مولی۔ گندنا تخم، شلغم تالمکھانہ موصلی سفید و سیاہ ہر واحد ایک سیر شاہی کوٹ کر بدستور معجون بنائیں۔

**معجون بیٹھہ** :۔ سرعت انزال کے لئے بے مثل ہے منی کو غلیظ کرتی ہے۔ تخم خرپزہ، موصلی سفید، شکر بنی پیٹھہ ہر ایک نیم پاؤ گھیکوار کا پٹھہ دو عدد، کباب چینی چھ ماشہ سب کو باریک پیس کر نیم سیر قند سفید میں قوام کریں خوراک ایک تولہ۔

**معجون پنیر** : یعنی لقوم سرد مزاج والوں کی باہ کو مقوی ہے اور فالج اور لقوہ کو نافع ہے۔ لقوم شیر میں ایسا جوش دیں کہ دودھ جذب ہو جائے پھر اس گھی میں بریاں کریں اور شہد کے ساتھ معجون بنائیں

**معجون** :۔ سرعت انزال کو نافع اور رقیق منی کو غلیظ کرتی ہے اور باہ کو قوت دیتی ہے۔ پوست ہلیلہ زرد بہیڑہ آملہ، خرما بریاں۔ تعلب مصری میدہ۔ مہرائے گوکھرو۔ موصلی سفید و سیاہ بالچھڑ تخم کونچ، سنگھاڑہ خشک۔ مغز کنول گٹھ لہسوڑہ۔ اندر جو شیریں املی کے بیج ہر ایک دو درم گلنار، شہدانہ اجوائن سیاہ زیرہ، حب الآس۔ دھنیا طباشیر، کونپل برگد مصطگی، شاہ بلوط بہمن سرخ، بہیدانہ، مغز بادام، بابونہ۔ نکتی۔ تخم نیلوفر حسبنا گل۔ لاجونتی، بیجبند سریالی۔ لودھ۔ اسبغول بریاں، سمندر سوکھ چینیا گوند۔ گل دھاوا۔ ناگر موتھ، سنا دردھیلی، موچرس۔ تخم ببول کیوڑہ ہر ایک ایک مثقال، قند تین گنا زیادہ۔

**سفوف:۔** مقوی باہ۔ منی کو پیدا کرتا ہے سنبھل کا موسلا باریک پیس
کر اُس کے برابر شکر ملاکر ہر روز ایک تولہ گائے کے دودھ سے کھائیں
دیگر:۔ واسطے جریان منی کے مجرب ہے گوکھرو پانچ درم سنگھاڑہ ساٹھی
کے چاول کنول گٹہ کا مغز ہر ایک تین درم تالمکھانہ دو درم موچرس ، سمندر سوکھ
سربالہ بیج نبد سر ایک ایک درم ، شکر برابر سب ادویہ ملاکر سفوف بنائیں
خوراک ایک تولہ دیگر:۔ رقیق منی کو جماتی ہے ۔ کونپل برگد ، گوار کی چھال
مساوی الوزن شکر سفید برابر ملاکر ایک تولہ دودھ ہمراہ کھاویں ۔
دیگر:۔ لپتہ دو تولہ مصری دو تولہ پسی ہوئی سونٹھ چھ ماشہ سب کو ملاکر ہر
روز شہد میں ایک تولہ مینٹ کر ایک رتی بھنگ باریک پیس کر اس پر چھڑک
کر تین روز کھائیں۔
دیگر:۔ باہ کو گاڑھا کرتی ہے نیز سرعت انزال کو نافع ہے درخت کونی
کی چھال ۔ بیخ میدہ ، گڈی سب کے برابر شکر ملاکر ایک تولہ گائے کے دودھ
سے کھائیں ۔
دیگر:۔ سرعت انزال کو مفید و مجرب ہے سرس کے بیج ، تخم پلاس برابر کوٹ
چھان کر ہموزن مصری ملاکر ایک تولہ آدھ سیر گائے کے دودھ کے ہمراہ کھائیں
مجرب ہے دیگر:۔ نبد گناد کو نافع ہے اور منی کو نفع کرتا ہے ۔ تالمکھانہ
اسگند ناگوری ، سمندر سوکھ موچرس ، مساوی الوزن کوٹ چھان کر ہموزن شکر
ملاکر ایک کف دست کھائیں ۔
**گولی:۔** منی کو گاڑھا کرتی ہے اور سرعت انزال کو نافع ہے تخم املی
تین چار روز پانی میں تر کرکے پھر پوست سیاہ اس کا دور کرکے پیس
کر برابر شکر سفید ملاکر چنے کے برابر گولیاں بنائیں ، خوراک دو گولی

**سفوف جریان**: منی اور سرعت انزال کو نافع ہے ببول کی چھال ببول کی پھلی ببول کی گوند، ببول کی کونپل برابر کوٹ چھان کر شکر ملا کر سفوف بنائیں۔ خوراک ایک تولہ

دیگر۔ رقت منی کو نافع ہے گوار کی جڑ چھال کے اس کے ریشے زمین کے اندر ہوں گوکھرو۔ تالمکھانہ۔ مغز کنول گٹہ ہر ایک پانچ تولہ موچھلی بیج بند۔ مکھانہ تخم سریالی۔ چینا گوند ہر ایک تین تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنا کر ایک کف دست گائے کے دودھ سے کھائیں۔

دیگر۔ رقت منی کو نافع ہے گوار کی جڑ چھال کے اس کے ریشے زمین کے اندر ہوں گوکھرو۔ تال مکھانہ۔ مغز۔ کنول گٹہ۔ ہر ایک پانچ تولہ موچھلی بیج بند۔ مکھانہ۔ تخم سریالی۔ چینا گوند۔ ہر ایک تین تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنا کر ایک کف دست گائے کے دودھ سے کھائیں۔

دیگر۔ رقت و سرعت انزال منی کو نافع ہے۔ تخم کو بیج عام سایہ میں خشک کر کے باریک پیس کر تین درم لے کر ایک پاؤ گائے کے دودھ سے جوش دے کر کھائیں۔

دیگر: بندکشا دیسندر سوکھا اجوائن ہر ایک پانچ درم اسپند یعنی ہرمل تین درم کوٹ چھان کر صبح و شام بوزن ایک درم پانی کے ساتھ کھائیں ترشی۔ بادی اشیاء سے پرہیز کریں دیگر۔ احریان منی کو مفید ہے تخم ململ تین دام بہبیند دام تالمکھانہ اندر جو شیریں۔ چھوارہ۔ گوکھرو۔ ہر ایک چھ دام لمبیرہ چوبس دام شکر ادویہ کے کوٹ چھان کر سفوف بنائیں مجرب ہے

دیگر۔ امساک منی کے لئے گیند کا بیج ایک درم اس کے برابر شکر ملا کر کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

نیز سیلان منی کو نافع ہے کچی کھلی ببول کی تین

**سفوف جریان** دام چھوٹی دودھی مع بیج و برگ سایہ میں
خشک کر کے پیس کر برابر اس کے قند سیاہ ملا کر سفوف بنائیں

دیگر۔ نافع جریان منی اور مقوی موصلی سیاہ و موصلی سفید تال مکھانہ۔
تخم کونچ، تخم اوٹنگن، پوست بیج ارنڈ کٹارہ، بیج بند سیاہ سرخ
پھلی رکرس، تخم گاجر ساٹھی کے چاول، ستاور، سمندر سوکھ اندرجو شیریں
برابر ایک درم سنگھاڑہ ڈیڑھ درم شکر سفید برابر لے کر دو درم گائے
کے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**حب امساک** امساک منی کے لئے خشخاش اسپند بریاں شنگرف
کو کھوپرہ کچلا ملا کر برابر کوٹ چھان کر اس پانی سے
جس میں پوست اور خشخاش تر کیا ہو گولیاں بنائیں اور چار گھڑی قبل از جماع
ایک گولی کھائیں اور اوپر سے ایک پیالہ دودھ پئیں۔

دیگر:۔ اجوائن پانچ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ اسپند نو ماشہ تخم کھنگ آٹھ ماشہ
بھنے چنے سات ماشہ، افیون تین ماشہ زعفران چار رتی۔ الائچی کے دانے
ایک ماشہ پوست خشخاش دو عدد ادویہ کو کوٹ چھان کر اس پانی میں
جس میں پوست خشخاش جسے ڈوڈھ کہتے ہیں بھگویا ہو گوندھیں مل کریں۔
جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں حاجت کے وقت ایک گولی کھائیں

**حب ممسک** عاقر قرحا ایک درم تخم ریحان آٹھ درم قند سفید
:: نو درم کوٹ چھان کر گولیاں بنا کر ایک درم
کھائیں، جب تک لیموں کا پانی نہ پئیں گے انزال نہ ہوگا۔

**حب مقوی باہ** :۔ اسپند سوختنی پانچ درم نصف خام نصف

بریاں۔ پوست خشخاش سیاہ تل ہر ایک درم قند سیاہ بیس درم ادویہ کوٹ چھان کر پرانے گڑ کے ساتھ کھائیں جب مل جائے سات حصے کر کے ہر ایک حصہ کی ایک گولی بنا کر رکھیں اور مجامعت کے وقت ایک گولی کھائیں کے لئے مفید ہے۔

**حب جریان:** دھتورہ کے بیج چھ ماشہ سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنا کر ہر صبح ایک گولی ایک تولہ شیر بادیا کے ساتھ کھائیں اگر مرض مزمن ہو ایک روز میں شفا کامل ہوتی ہے باہ کو قوت دیتی ہے

**حب خراطین:** کیچوا تازہ پاک و خشک کر کے چھ درم اجوائن دو درم کوٹ چھان کر چار درم قند سیاہ ملا کر ایک تولہ گولیاں بنا کر اکیس روز کھائیں خوراک ایک گولی ہے

**حب قوت باہ:** سیاہ دھتورہ کے پھولوں کو خشک کر کے چنے کے برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی

دیگر:۔ مقوی باہ ہے نکچھکنی رہو ملی سیاہ، ستاور، تخم کونچ، تخم اٹنگن، پوست بیخ، ادونٹ کٹارہ، مال کنگنی، قند سیاہ کوٹ چھان کر ادرک کے شیرہ میں جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ ہر روز ایک گولی گائے کے دودھ سے منی کو پیدا کرتا ہے باہ کو قوت دیتا ہے

**انڈے کا حلوا:** نئے بیضہ دو عدد کو دو عدد بتاشہ اور دو درم گھی لے کر خوب لت پت کر کے کوئلوں کی آگ پر رکھیں اور چمچے سے حرکت دیتے ہیں جب پک جائے سرد کر کے کھائیں منی کو بڑھاتا اور گاڑھا کرتا ہے

**شکر قند کا حلوا:** شکر قند تازہ خشک کر کے کوٹ چھان کر گھی اور شکر ملا کر حلوا بنائیں بعض لوگ بریاں کر کے گھی میں ملا کر حلوا بناتے ہیں

**سنگھاڑے کا حلوا:** منی کو گاڑھا اور پیدا کرتے ہیں سنگھاڑہ خشک

پیس کر شکر میں اور گھی میں حلوا بنائیں۔

## دوا بند کشاد کیواسطے

درخت ڈھاک کی کونپل جو کھلی نہ ہو اور وہ خزاں کے بعد پہنچتی ہے جس قدر ہو نرم کوٹ کر چھ برس کے پرانے گڑ میں جس قدر پرانا ہو بہتر ہے پیس کر اخروٹ کے برابر چار روز کھائیں۔

دیگر:۔ مقوی باہ ہے چنے بریاں ہموزن بادام مقشر ہمراہ صبح و شام کھائیں۔

**طلا روغن مورچہ:۔** ایک عدد چیونٹی بڑی جو قبروں اور رانب کے درختوں پر ہوتی ہیں لے کر چنبیلی کے تیل میں ڈال کر شیشے میں بھر کر چالیس روز دھوپ میں رکھیں پھر روغن لے کر مالش کریں۔

## چنبیلی کی پتیوں کا تیل

ممسک اور مقوی باہ ہے سفید چنبیلی کی پتیاں پیس کر نیرہ اس کا لے کر میٹھے تیل میں جلائیں جب جل جائے تیل نتھار کر شیشے میں رکھیں اور گھڑی قبل جماع کے قضیب پر مل کر پان باندھیں نہایت ہی مفید ہے

**روغن** کہ جلق کرنیوالے اور قوت باہ کو نفع دے کپڑے کو مدار کے دودھ میں ایک دن تر رکھیں پھر نکال کر خشک کر کے اس میں گھی لگا دو فتیلہ سے تھالی میں ٹپکے سر قضیب چھوڑ کر طلا کریں اوپر سے پان یا رنڈ کے پتے باندھیں۔

دیگر:۔ قوت باہ اور قضیب کی سستی کو دور کرتا ہے لودھ پھٹکڑی

پوست بیخ ارنڈ ... اسگندھ ہر واحد ایک درم کوٹ کر پانی میں قرص بنائیں
اور آدھ پاؤ روغن کنجد میں جلا کر صاف کر کے ملیں

دیگر:۔ سندک دکوتانخ ہے کنجد۔ بام مچھلی کا تیل آٹھ ٹانک فلفل دراز
ایک ٹانک ادویہ پیس کر روغن کنجد میں حل کر کے رکھیں اور قطرہ قضیب کے
سوراخ میں ٹپکائیں اور طریقہ بام مچھلی کے تیل نکالنے کا یہ ہے کہ بام مچھلی کو ٹکڑے
ٹکڑے کر کے پانی میں جوش دیں جس قدر چکنائی پانی پر آوے اس کو استعمال کریں

دیگر:۔ روغن مقوی باہ گھنگھچی سرخ و سفید۔ کی دال ہڑتال ہر ایک ایک درم بکری
کے دودھ میں کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنا کر تین روز صبح و شام آتشی شیشہ
میں رکھ کر روغن نکال کر قضیب پر طلا کر کے اوپر سے پان باندھیں

فائدہ:۔ یعنی پٹی تقویت باہ کے واسطے باریک کپڑا اکھوہر کے شیر میں تین
مرتبہ بھگو کر خشک کریں اور تین مرتبہ پیاز کے عرق میں تر کر کے خشک کریں۔
بعد اس کے کپڑے کو السی کے تیل میں ایک رات دن بھگو رکھیں پھر آلت کا سر
چھوڑ کر سکہ سے چرب کر کے اوپر سے یہ پٹی چار گھڑی تک باندھیں اگر ضرورت
ہو تو دوسرے روز بھی یہی عمل کریں اور کپڑے کو ہر وقت السی کے تیل میں رکھیں

فائدہ:۔ کپڑا آنبہ ہلدی میں رنگ کر خشک کریں بعد اس کے صنوبر کے
عرق میں تین مرتبہ اس کے بعد مدار کے دودھ میں تین مرتبہ تر کر کے سایہ میں
خشک کریں پھر بھینس کے گھی میں نرم آگ پر بریان کر کے وقت حاجت کے
پٹی پر شہد لگا کر سرا ہینگ ایک رتی کے برابر پیس کر اس پر چھڑکیں تین روز باندھیں

دیگر:۔ مقوی باہ مدار کا دودھ آدھ پاؤ شہد خالص اڑھائی پاؤ کڑاہی میں ڈال
کر لوہے کے دستے سے اس قدر لت کریں کہ قوام بندھ جائے اور کڑاہی کی وجہ
سے دستے کے ساتھ زمین سے اٹھنے لگے پھر چار ماشہ افیون ڈال کر حل کریں کہ

خوب مل جائے پھر دوا کو چینی کے برتن میں رکھیں اور حاجت کے وقت آلت کا سر چھوڑ کر اس روغن سے چرب کریں اور اس پر پان لپیٹ کر گزی کی پٹی سے ملفوف کرکے ایک پہر بیٹھے رہیں بعد اس کے پٹی دور کرکے گائے کا گھی اکیس مرتبہ دھو کر آلت پر ملیں اور تین روز تک اسی طرح عمل کریں

دیگر:۔ ضعف باہ کو نافع اور جلق لگانے والے کو مفید ہے مدار کا دودھ برابر اس کے گائے کا شہد ملا کر پارہ پھر کھرل کریں ایک رتی قضیب پر لگائیں اور بعض لوگ اس میں شہد ڈالتے ہیں اور بعضوں نے لکھا ہے کہ دو درم مدار کے دودھ میں ایک درم گھی ملا کر جلائیں

ضماد:۔ بہت لذت دیتا ہے بیر بہوٹی تازہ اس کے ہمراہ برابر بھڑ کا چھتہ لے کر کنجد حل کرکے ضماد کریں۔

طلا:۔ پارہ تین درم، گائے کا پتہ بارہ عدد آدھ سیر کھنگرے کا عرق میں لوہے کی کڑاہی میں لوہے کے دستے سے ایک پہر اس پر لگا کر چھ روز تک حل کرے۔ جب گاڑھا ہو جائے خنگی بیر کے برابر گولیاں بنائیں وقت حاجت تھوک میں گھول کر جائے مخصوصہ پر لگائیں۔

ضماد:۔ امساک کرتا ہے خشکی میں رہنے والے مینڈک کو سایہ میں خشک کرکے سر اور پیر اس کے کاٹ کر باریک پیسیں اور پھر ایک جائفل اور دو ماشہ زعفران ملا کر گولیاں بنائیں وقت ضرورت ذکر پر خشفہ چھوڑ کر ضماد کریں

دیگر:۔ سستی ذکر کو رفع کرتا ہے اسگند گیج پیل تیج باریک پیس کر گائے کے مسکہ میں ملا کر پندرہ ۱۵ روز ہر روز صبح و شام دو بار ملیں اور گرم پانی سے دھوئیں اور دوسرے نسخے میں بجائے زنجبیل کے دار فلفل لکھا ہے اور ایک کتاب میں لکھا ہے کہ ایک بڑا مینڈک کہ جو کنوئیں میں رہتا ہے

لے کر اس کی مقعد سی دیں اور تین درم سیماب اس کے منہ میں ڈال کر رکھیں جب خشک ہو جائے مینڈک کا پیٹ پھاڑ پارہ کو جس کی گولی نبد جائے گی نکال لیں جماع کے وقت منہ میں رکھیں انزال نہ ہو گا

# علاج درد شقیقہ!

درد چشم و ابروکے لئے مفید اور مجرب ہے ایک تولہ برگ نیم میں چھان کر اس میں ایک تولہ شہد ڈال کر پلائیں اور خوراک شیر گاؤ اور خشک مدتوں کے بیمار اس سے اچھے ہو جاتے ہیں بشرطیکہ چند ہفتہ اس پر عمل ہو ہر قسم کے صداع کو نافع ہے اگر مادہ بلغمی و صفراوی کا عروق میں اجتماع صداع و تشنج و اعصاب کا باعث ہو تو اس کے لئے دوا مجرب ہے کٹائی خرد کے ایک پختہ پھل کو گرم کر کے نچوڑ ڈالیں اور اس میں روئی کا ایک پھویا جو کسی تیلی پر لپٹا ہوا ہو تر کریں اور مخالف نتھنے میں ڈال کر پھرا لیں جس سے چھینکیں آئیں گی اور گندہ مواد خارج ہو گا سالہا سال کہنہ ایرو یا زنجبیل تین سرخ گوند کیکر دو سرخ نوشادر نصف سرخ زعفران ایک سرخ گھوٹ کر ضماد کریں۔

لا ایک گولیچی یا تین جو بھر کا سرخ ہوتا ہے

**نوٹ:** جب ریل وغیرہ کی سواری میں سونا خلاف مصلحت ہو تو اگر نیند غالب ہو تو ایک پوٹلی میں السی اور ہڑتال باندھ کر دائیں بازو پر باندھیں انشاء اللہ نیند نہ آئے گی۔

**مرگی:** جو حالت افاقہ میں استعمال کرنے سے دورہ مرگی کے مانع ہے کچھوے کا خون اور جو کا آٹا دو تو شہد میں ملا کر سیاہ مرچ

کے برابر گولیاں بنا کر صبح و شام ایک ایک گولی کھلائیں۔

**طلسم :-** عورت کی کنگھی پر سرسوں کے چراغ سے کاجل لے کر سلائی کے ذریعے مریض کی آنکھ میں لگائیں اور کنگھی اس کے سرہانے رکھ دیں۔ مریض سو جائے گا۔ مجرب ہے۔

**گولی واسطے نزلہ :-** اجوائن تخم کاہو ہر ایک چار ماشہ خشخاش کا پوست پونے دو ماشہ باریک مونگ کے برابر گولیاں بنالیں اور ایک گولی منہ میں رکھ کر اس کا لعاب چوسیں

**دیگر :-** نافع زکام رکلونجی بریاں۔ نوشادر ہر ایک دو ماشہ سونٹھ تین ماشہ پوٹلی بنا کر بار بار سونگھیں سرکہ بھی اگر شامل کرلیں تو زیادہ بہتر ہے

**دیگر :-** جو شدید نزلہ کو کھولتا ہے اور پرانے درد شقیقہ کو دفع کرتا ہے تخم ہلیلہ چھ ماشہ سفید گھونگچی کا مغز چار ماشہ کالی مرچ دو ماشہ نوشادر دو ماشہ باریک کر کے بطور نسوار سونگھیں ناک سے کھل کر پانی بہ جائیگا۔

**عرق نیم :-** جو اکثر امراض عصبہ بارد و ثقل فالج و لقوہ استرخا و وجع مفاصل اور استسقاء اور قروح مزاجی۔ بول جذام اور قروح خبیثہ و حبوب منفر کو مفید ہے

درخت نیم کہنہ کا پوست بقدر حاجت لے کر نیم کوب کرلیں اور اس کا چہارم حصہ گڑ خالص اور دس گنا پانی ڈال کر رکھیں۔ اکیس روز تک دن کو دھوپ میں اور رات کو سایہ میں رکھ کر بطریق متعارف عرق کشید کریں روزانہ دو تولہ سے چار تولہ تک پلائیں اس کے بعد ایک دو ساعت کے بعد تازی روٹی کے ساتھ کھلائیں اکیس روز تک باہم دیگر جاری رہے مچھلی کے تیل اور اشیا بادی سے پرہیز کریں

**نسوار:۔** سونٹھ باریک پیس کر اس کی نسوار سے چھینک لانا بھی لقوہ کے لئے نافع ہے۔ زنجبیل اس مرض میں اس طرح نافع و مفید ثابت ہوئی ہے خواہ اس کی نسوار دیں یا منہ میں رکھنے کو دیں۔ ہلیلہ کابلی یا مصطگی کا چبانا بھی نافع و مفید ہے۔ مالش:۔ رینڈی کے تیل یا رائی کے تیل یا کلونجی جو مل سکے چہرے پہ مالش کریں

**دوا:۔** ماش سیاہ کے آٹے کی روٹی ایک طرف سے پکا کر کچی طرف روغن بیدانجیر یا روغن کنجد چپڑ کر گردن کے پیچھے اور دونوں کانوں پر گرما گرما باندھ دیں۔ اگر روغن میں قدرے عاقرقرحا پیسے داخل کر لیا جائے تو مفید ہے

**ضعف نظر:۔** نسخہ شربت۔ گل منڈی اگر میسر ہو سکے تو اس کا شربت ضعف بصر اور رطوبت دماغ کو از حد مفید ہے اور بخارات کو دماغ سے رفع کرتا ہے۔ گل منڈی پاؤ سیر کو ڈیڑھ سیر پانی میں رات کو تر کر کے صبح جوش دیں جب سوم حصہ رہ جائے چھان کر شکر سفید پاؤ بھر ملا کر شربت کا قوام کریں۔ خوراک چہار تولہ۔ عرق منڈی بھی مقوی چشم ہے

**دیگر:۔** ضعف بصر۔ مغز تخم ہلیلہ بارہ عدد پپیل پانچ عدد سیاہ مرچ پانچ عدد آنولہ کے رس میں اس قدر پیسیں کہ سیاہ ہو جائے پھر گولیاں بنا کر رکھیں ہر صبح تھوک میں گھس کر آنکھ میں لگائیں۔

**دیگر:۔** جو بصارت کے لئے نہایت مفید ہے ایک ماشہ سونف ڈھائی تولہ گلاب میں بھگو کر سایہ میں خشک کر لیں پھر ایک تولہ سرمہ سیاہ شامل کر کے صلایہ کر لیں۔ جس قدر گڑائی زیادہ اسی قدر سرمہ اکسیر بنے گا

**دیگر:۔** سفید پھٹکڑی بارش کے پانی میں حل کر کے آنکھ میں ٹپکائیں بصارت کو تیز اور دھند جالے کے لئے نافع ہے

حقے کی نے کا میل بقدر نخود اور فلفل سیاہ ایک

**جالا اور پھولا :-** عمدہ صابن دیسی تل کے برابر پانی میں صلاحیہ کرکے آنکھ میں لگانا۔ شب کوری اور ظلمت بصر اور پھولے کو نافع ہے

دیگر :- صابن دیسی پانچ تولہ، نیلا تھوتھا، رال ہر ایک ساڑھے تین ماشہ صابون کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے لوہے کے برتن میں آگ پر رکھیں جب گل جائے نیلا تھوتھا پسا ہوا ڈال دیا جاوے جب دوا پانی کی طرح ہو جائے تو رال داخل کرکے لوہے کے ڈنڈے سے حل کرکے رکھیں اور آنکھ میں لگائیں

# آنکھ کی خارش

حقہ کی میل جو چلم والے سرے میں لگا ہوتا ہے کسی قدر سلائی کے ذریعہ با احتیاط آنکھ میں لگائیں مفید ثابت ہوا ہے

**باہمنی :-** کشتہ جست بقدر ضرورت لے کر لوہے کے برتن میں پگھلائیں اور اس پر تھوہر کا دودھ تھوڑا تھوڑا ڈالیں سلاق شوزائد ھگبہ اور دردسر کو مفید ہے۔

دیگر :- موٹھ کی مینگنی نصف سوختہ اور نصف غیر سوختہ پیس کر شہد میں ملا کر ضماد کریں۔ پس کھپرہ سفید کی حرط سایہ میں خشک کرکے پانی میں تین بار پیس کر آنکھ میں لگائیں دو کبوتر کی بیچال کو شہد میں حل کرکے پلکوں پر ملیں

دیگر :- گدھے کی لید سے بطور پتال جنتر تیل نکال کر پلکوں پر ملیں

**کاجل :-** کپڑے کی پرانی دھجی یا پرانی روئی تین بار ہلدی کے پانی میں اور تین مرتبہ مغز نولہ کے شیرہ میں تر کرکے اور ہر مرتبہ خشک کرکے اس کی بتی سرسوں کے تیل کے ساتھ جلائیں اور اس کا تیل آنکھ میں لگایا کریں

دیگر:۔ توتیا سبز کو کے پانی میں ملا کر آنکھوں میں لگائیں مفید ہے
دیگر:۔ سانپ کی کانچلی جلا کر روغن کنجد میں ملا کر پلکوں پر ملنا بھی مفید ہے
دیگر:۔ ایک مکھی کا سر دور کر کے خشک کر لیں اور پانی میں پیس کر طلا کریں نہایت مفید ہے ۔

## بامھنی کی بہترین دوا ہے

ایک بڑی جونک لیکر کانسی پر دے میں لپیٹ کر بتی سی لیں ۔ کانسی پر ولا وہ کپڑا ہوتا ہے جس سے کھانسی کے برتن صاف کئے جاتے ہیں پھر اسی بتی کو چراغ میں رکھ کر جو روغن سے کیا گیا ہو روشن کریں اور اس پر ایک مٹی کا سر پوش رکھ کر کاجل واصل کریں اور اس کو آنکھ میں لگایا کریں مجرب ہے ۔
دیگر:۔ جو آنکھ کی بہت بیماریوں کے لئے مفید ہیں :۔ بیخ منڈی سایہ میں خشک کر کے کوٹ کر اس کے برابر شکر ملائیں ۔ نو ماشہ صبح نہار پندرہ روز تک گائے کے دودھ میں پھانکیں ۔
نوٹ:۔ دواؤں سے کم فائدہ پہنچتا ہے ۔ لہٰذا جراحی عمل سے پلک بندی ہے ۔

# امراض گوش (یعنی کان)

**روغن حنظل** جو بطور قطور طنین ودوی کے لئے مفید ہے اور اس کا طلا جوشش سر کے لئے نافع ہے ترکیب یہ ہے کہ تازہ گوداندائن کے پھل کا جو وجز پانی ایک جزو روغن کنجد کے ساتھ جوش دے کہ تیل ہی تیل رہ جائے یا اگر تازہ پھل نہ ملے تو ایک تولہ تخم حنظل سوکھا کر نیم سیر پانی میں جوش دیں جب ثلث پانی باقی رہ جائے یہ تیل کان میں ٹپکائیں

نا بہن وددی کے علاوہ کرم گوش کا علاج بھی ہے دانت پر ملنا درد دندان کو دور کرتا ہے

**روغن** ایک زحرا جس کی گردن میں سیاہ طوق ہوتا ہے ذبح کر کے پیٹ کی آلائش صاف کر کے قیمہ کر لیں پھر اس کو ایک چھٹانک روغن تلخ میں ڈال کر جوش دیں یہاں تک سرخ ہو جائے تیل کو صاف کر کے رکھیں۔ اس کے قطرے کان میں ٹپکانا۔ کان درد اور بہرہ پن سب دور ہو جاتا ہے

**ببول کا تیل** کان بہنے کا از حد مفید نسخہ ہے۔ گل کیکر دو تولہ روغن سرسوں پانچ تولہ میں جلا کر صاف کر کے رکھ لیں صبح و شام دو تین قطرے نیم گرم کان میں ٹپکایا کریں اگر ضرورت ہو تو داخلی طور پر اطریفل زمانی بھی رات بقدر تین ماشہ یا پانچ ماشہ نوش کریں فائدہ مند چیز ہے

**اکسیر دمہ:** خشک و تر دمہ کے لئے بہترین دوا ہے اجوائن تین تولہ گھیکوار دو سیر ایک ایک مٹی کے برتن میں وسط میں اجوائن اور اس کے نیچے اوپر برگ گھیکوار رکھ کر گل حکمت کریں اور چولہے پر ڈیڑھا کم بارہ گھنٹے تک اس کے نیچے آگ جلائیں سرد ہونے پر اجوائن نکال کر رکھ لیں۔ خوراک دو ماشہ صبح و شام ہمراہ عرق بادیان مجرب ہے۔

**دمگیو:** سیاہ دھتورہ کا ایک پودہ مل جائے تو بہتر ہے۔ ورنہ جس قسم کا دھتورہ ملے اس کو سایہ میں خشک کر کے بقدر آدھ پاؤ لے لیں اور سونف چھٹانک شورہ دو تولہ کے ساتھ نیم کوب کر کے کئی سگریٹ تیار کر لیں۔ اور مریض کو متواتر پلاتے رہیں مجرب ہے۔

**حب کھانسی:** جو ایک ہفتہ میں کھانسی کو زائل کرے جلدی

ساڑھے تین ماشہ سجی سفید سات رتی کوٹ چھان کر کھرل کر کے پیس کر چھوٹے بیر کے برابر گولیاں بنا کر صبح و شام کھلائیں نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔

**ہول دِل** :۔ جو گرمی سے ہو بے مثل ہے تخم ریحاں ایک تولہ رات کو پانی میں بھگو کر شبنم میں رکھیں صبح تین تولہ شکر ملا کر چمچے سے کھلائیں۔

دیگر:۔ اسغول ایک تولہ لعاب نکال کر قدرے شکر ملا کر پلائیں

دیگر:۔ خفقان گرم اور ملینی طبیعت کے واسطے مفید ہے املی پانی میں بھگو کر پانی اس کا لے کر شکر سفید ملا کر پلائیں۔

دیگر:۔ پان کھانا ہول دل سرد کو فائدہ دیتا ہے افیون کھانا خفقان گرم کو نافع ہے از حد مفید اور تجربہ شدہ ہے

درخت کیکر کے پھولوں کا عرق بمقدار مناسب روزانہ پلانا خفقان گرم اور ہول دل اور توحش کے لئے سودمند ہے

**بدہضمی** :۔ درد شکم قلت اشتہا ترش بلغمی بخار اور سوء ہضم کے لئے مجرب ہے۔

برگ اڑوسہ زر ونمک لاہوری مرچ سیاہ پیپل سونٹھ اور شہد ہم وزن ملا گولیاں بقدر نخود بنالیں اور دو دو گولی صبح و شام دودھ یا گرم پانی کے ہمراہ کھائیں۔

**ضعف معدہ** : معدہ و امعا کے لئے مفید ہے آب ادرک آب گھیکوار ہر ایک چار تولہ سب کو تیل میں ڈال کر تین چار روز تک دھوپ میں رکھیں خوراک ایک ایک تولہ مفید و مجرب ہے

**اکسیر ہیضہ:۔** ہرکنڈے کا ٹکڑا جلا کر اس کی خاکستری تقدیر ڈیڑھ ماشہ پھکا کر اوپر سے ہلاتی پلا دیں فوراً قے بند ہو گی اور تسکین پائیگا جس شخص کو کھانا کھاتے ہی قے ہو جاتی ہے اُس کے لئے بیگن کا بھرتہ کھانا بہت نافع ہے۔ جو تقویت کیلئے بنظیر ہے سات عدد پیپل کے خشک پتے جو خود بخود جھڑے ہوں آگ میں ڈال کر جلالیں اور جلتے جلتے ان کو پانی میں ڈال کر پانی محفوظ رکھیں یہ پانی تبوح اور قے کیلئے بیحد مفید ہے
ناگرمو تھا پیس کر پلانا بھی دافع قے ہے۔

# سانپ کاٹے کا علاج

(۱) چاہے کسی طرح سانپ کاٹے پہلے پہل خون نکالنا ہے۔ کیونکہ خون کے ساتھ زہر نکلتا ہے (۲) قے کرانی چاہیئے اور دست دینے چاہئیں (۳) صرف جمال گوٹے کو گھی میں پیس کر ٹھنڈے پانی کیساتھ پینے سے سانپ کے کاٹے کو آرام آجاتا ہے (۴) آدمی کا پیشاب پینے سے سانپ کا زہر اتر جاتا ہے۔ علاج وہی ہو جو فوری ہو جائے۔

# سانپ کے زہر سے بچنے کے طریقے

(۱) رائی اور نوشادر ملا کر گھر میں ڈال دیں سانپ گھر میں چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے (۲) بارہ سنگے کا سینگ لٹکا رکھنے سے سانپ گھر چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے (۳) سانپ کی راہ میں اگر رائی ڈال دی جائے تو سانپ اس راہ سے نہیں نکلتا

**ہر قسم کے درد سر کا تیر بہدف نسخہ** تالیسفر فرنجمشک ناگر موتھہ زرشک ہر ایک دو تولہ زرا وند بیخ سقمونیا۔ ریوند چینی رمقشر ہر ایک تولہ۔ افیموں ہہ تولہ سب کو سفوف کر کے محفوظ رکھیں اگر گرمی سے درد ہو تو گائے یا بکری کے خام دودھ سے بقدر ۱۰ ماشہ کھائیں سردی ہو دودھ گرم کر کے استعمال کریں

**نسوار:-** درد سر کے لئے مجرب ہے کائیمل تیز پات۔ ناخن بریاں بالچھڑ ہر ایک ایک تولہ گل کنیز سفید نک چھکنی۔ بیخ زرلی تینوں چھ چھ ماشہ ساتوں کو باریک کر کے کپڑ چھان کر لیں اور نسوار چڑھا دیں۔ سر پر ٹھنڈا پانی نہ ڈالیں۔ ناک تبد کر کے بیٹیں تیز طبیہ آرام ہوگا۔

**امراض دہان:-** سوڑوں کا خون بہنے سے روکتا ہے سنگ جراحت کو پیس کر سوڑوں پر ملیں سوڑوں سے خون نکلنا بند ہو جاتا ہے اور سوزش کو کم کرتا ہے۔

**دانتوں کا خون:-** سوڑوں کا خون بہنے سے روکتا ہے سنگ جراحت کو پیس کر سوڑوں پر ملیں سوڑوں سے خون نکلنا بند ہو جاتا ہے اور سوزش کو کم کرتا ہے جامن کی لکڑی جلا کر اس کی باریک کر کے دانتوں پر ملیں خون بہتا ہوا بند ہو جائے گا

**دانتوں میں خوشبو:-** بال چھڑ باریک پیس کر دانتوں پر ملیں نہایت مفید ہے دیگر ۱۔ دانتوں کو مضبوط کرے اور درد کو دور کرے گوندسرس مرچ سیاہ ہر دو کو باریک کر کے پیس کر منجن بنا دیں دانتوں پر ملیں نہایت مفید ہے

**دیگر:-** سونٹھ پھٹکڑی، ہرتال سفید، سہاگہ، دھنیا دس دس تولہ لیکر

کرٹکڑوں پر لعوق لیں اور ذیل کی چیزیں اضافہ کریں ناگر موتھ گلاب کے پھول الائچی کا چھلکا۔ پوست پستہ پوست نارنجی چھالیہ چار چار تولہ منجن تیار کریں

**خوشبودار تیل:۔** ناگر موتھ تین تین تولہ لونگ ۸ تولہ گلاب مہندی کے پتے ادھ سیر شنبراج بالچھڑ کچور گے پھول دھنیا برادہ صندل سفید تیز پات۔ پلی لوہن ، رتن جوت ہر ایک بیس تولہ۔ تمام چیزوں کو جو کوب کرکے پانچ سیر پانی میں گھلائیں جب ڈیڑھ سیر پانی رہ جائے تو چھان لیں ایک سیر تلخ تیل شامل کرکے آگ پر چڑھا دیں آگ نرم رہے جب پانی نصف رہ جائے تو کافور تقدر دو تولہ سفوف کر ڈالیں اور جب تمام خشک ہو جائے اتار کر چھان لیں بوتل میں بھر لیں

**فوائد :۔** سر میں تراوت اور خوشبو پیدا کرتا ہے گنج اور سر کے بال اور درد سر جلن اور چکر آنے کے لئے مفید ہے دماغ و ابصار میں ٹھنڈک اور تیز کرتا ہے بالوں کو گرنے سے بچاتا ہے نہایت بے نظیر اور خوشبودار تیل ہے

## نکسیر کی مجرّب دوا

اونٹ کی پشم سوختہ کریں یہ راکھ ایک تولہ ٹھیکری ایک تولہ مازو ۹ ماشہ کاتھ ۹ ماشہ گیرو چار ماشہ سب کو باریک پیس کر نسوار چڑھا دیں نکسیر بند ہوگی

## بال دور کرنیکا بغیر سفوف

انگور کی لکڑی کو جلا کر راکھ بنا دیں اور اس کے برابر ہڑتال زرد اور

اور آب نادیدہ ۵ چونہ مردار سنگ پیس کر ملاویں یعنی چاروں اشیا برابر
وزن میں ہوں ان کو ایک شیشی میں بھر لیں جب استعمال کرنا ہو چھ
ماشہ سفوف لے کر اس میں بقدر ایک ماشہ کافور ملا کر گاڑھا لیپ کریں
اگر پانی کی بجائے سرکہ ڈال کر گھولیں تو بال باریک اور کم پیدا ہوں گے
اس سفوف کے استعمال سے نہ تو چمڑہ سیاہ ہوگا نہ ہی سوزش درد ہوگا۔

**دیگر انگریزی نسخہ :-** عام عرق یورپ ہر جگہ بکتا ہے ۔ بیریم سلفائیڈ کا
بنتا ہے اس میں اگر قدرے رتن جوت اور
سرکہ حل کرلیں تو بے ضرر اور سرخ رنگت کا ہوجاتا ہے

**ترکیب :-** ۱۶ تولے گرم پانی میں چار تولے بیریم سلفائیڈ ڈالیں اور برتن
کا منہ خوب بند کردیں۔ دس منٹ میں ۱ ماشہ رتن جوت کا سفوف
دو تولہ سرکہ میں حل کرکے چھان کر شیشی میں بھر لیں اور وقت ضرورت
بالوں کی جڑوں پر لگا کر ۲ منٹ بعد دھوئیں تمام بال دور صفاچٹ
گراؤنڈ ہوگی کیکر کی داتن کرنے سے دانت مضبوط اور صاف رہتے ہیں
یا مولی کے بیج بکری کے دودھ میں پیس کر ضماد کریں

**کنٹھ مالا :-** دیگر :- پرسوڑی کی پتیاں بھوبل میں نیم گرم کرکے
روزانہ کنٹھ مالا میں باندھ رکھیں اکسیر ہے۔

دیگر :- کسونڈی کی پتیاں چار عدد سیاہ مرچ پیس کر ضماد کریں
دیگر :- سرسوں صاف پیس کر لگایا کریں
دیگر :- لکھا ہے کہ بعد تنقیہ کے جب تک مرض دفع نہ ہو چار ماشہ ہلیلہ
زرد زنگی کوٹ چھان کر رات کو پھانکا کریں اور مرہم لگائیں گوگل ایک
تولہ سیاہ مرچ تین ماشہ سرکہ میں پیس کر مرہم بنائیں۔

دیگر :- مسور دھنیا سرکہ میں پیس کر پکا کر لگایا کریں
دیگر ،- سونٹھ ایک درم گائے کے پیشاب میں لگا کر سرد کر کے ضماد کیا کریں ۔
دیگر :- کتیرا پانچ حصہ نانخواہ دو حصہ کوٹ چھان کر دھنیے کی پتوں کا عرق نچوڑ کر اس میں ملا کر ضماد کریں
دیگر :- بکری کے مثانے کی ہڈی سے کر جلا دیں ایک ہفتہ تک دو درم کھائیں ۔ دیگر سینگ و ناخن گائے کا جلا کر روغن زرد میں ملا کر خنازیر پر طلا کریں ۔
دیگر :- پیلو کی پتیاں گائے یا اونٹ کے پیشاب میں پیس کر لگائیں
دیگر :- گل منڈی دو تولہ پانی میں بھگو کر صبح مل کر صاف کر کے پئیں اسی طرح ایک مہینے تک کریں ۔
دیگر :- مجرب ہے کنٹھ مالا کے مادے کو اکھاڑ دے اور یہ نسخہ مجربات اکبری کا ہے جو درج کیا جاتا ہے
سرس کے بیج کوٹ چھان کر ایک حصہ دو حصہ شہد خالص ملا کر ہانڈی میں رکھیں اور اس پر سرپوش ڈھانپ کر کنارے پر اس کے ماش کا لگا دیں اور ایک ہفتہ تک مدفوب میں رکھیں بعد اس کے کھول کر کے ہر روز ایک تولہ کھایا کریں کھٹائی اور بادی سے پرہیز کریں ہرآنکہ یہ دوا بدبودار ہے مگر خنازیر کا مادہ رفع کرنے میں بے مثل ہے
دیگر :- جو کی جڑ باندھنا بالخاصیت کنٹھ مالا کو مفید ہے
(۲) بکری کا سینگ کا مغز جنگلی کنڈے کی آگ میں جلائیں جب جل کر سفید ہو جائے سفوف بنا کر ہر روز ایک ماشہ استعمال کریں

دیگر:۔ ساتھ ماشہ ۱۴ روز تک پھانکیں غذا کھچڑی جو کا آٹا السی کبوتر کا گوشت سرکہ۔
دیگر:۔ دھنیا اور جو کے ستو ہمیشہ خنازیر پر لگانا مفید ہے
دیگر:۔ سرس کی چھال توتیہ سیاہ مرچ کالی زیری مساوی پیس کر لگا دیں۔ دیگر:۔ برگد کا دودھ خنازیر پر لگانا تحلیل کرتا ہے

# علاج ڈبہ اطفال

پسلی کا عارضہ جو لڑکوں کو ہوتا ہے اس میں تپ کھانسی اور پسلی کا دبنا عارضی ہوتا ہے یہ دو طرح پہ ہے ایک وہ کہ مادہ اس کا گرم ہو اس میں سانپ بھی ہوتا ہے اس میں چنداں اندیشہ نہیں اس میں سات روز تک انتہا ہے جس سے اندر اعضاء چھل جائیں مانند لونیا اور چھال گوٹہ اور مثل ندیں بہتر بن تدبیروں سے تلین کرتا ہے چاہیے کہ ابتدا اس عناب منقہ بنفشہ سے بے انتظار میفیح تلین کریں۔ دوسرا وہ کہ بلغم کے مادہ سے ہو اس میں سوزش تپ تنفس بھی ہوتا ہے۔ اول کی نسبت اس میں خطرہ ہے

**حب**:۔ کہ ڈبہ اطفال کو نافع ہے کمیلہ چونہ رطوطیا سرخ ہلیلہ زرد۔ پوست۔ بہیڑہ۔ کتھ۔ سفید مساوی باریک پیس کر گولیاں بنائیں وقت حاجت تھوڑے گھی میں ملا کر طلا کریں

**حب دیگر**:۔ کیچوا تخم پلاونگ برابر وزن لے کر گولیاں بنائیں ایک گولی ہر روز دیں۔ دو تین روز میں دفع ہو جائے گا مجرب ہے۔

ایلوا، رجال گوڑ سبزی دور کر کے مساوی الوزن لو ہے

**حب دیگر** کے برتن ہیں اس گائے کے پیشاب میں جو جننی نہ ہو لوہے کے دستے سے پیس کر مونگ کے برابر گولیاں بنائیں خوراک سن کے موافق دایہ کے دودھ میں دیں قدرت خدا کا تماشا دیکھیں بچوں کے ڈبہ کو مفید ہے

**حب دیگر:۔** کیڑوں کو نکالتی ہے۔ کمیلہ آٹھ ماشہ ہینگ ایک ماشہ کوٹ چھان کر وہی کے پانی میں سیاہ مرچ کے برابر گولیاں تیار کریں خوراک، دودھ پینے کے وقت لڑکے یا لڑکی کو ایک گولی گرم پانی کے ساتھ اور بڑے کو سن کے موافق دیں نافع ہے۔

**حب دیگر:۔** جو کی لکڑی سیاہ مرچ پوست ہلیلہ زرد، تربد مجوف برابر گولیاں سیاہ مرچ بنائیں خوراک ایک گولی

**ذات الجنب:۔** یعنی پہلو کے درد کا علاج اگر درد کے ساتھ تپ اور کھانسی بھی ہو سلیق فصد کھولیں۔

اگر ذات الجنب ریح اور سردی سے ہو علامات اعلیٰ انتقال کرنا درد کا ایک جگہ اور تپ نہیں ہوتا۔

**علاج** پہلو کے درد کا جو ریح اور سردی سے مفید ہے۔ قدرے سونٹھ اور تھوڑی ارنڈ کی جڑ نیم کوفتہ پانی میں جوش دے کر پئیں۔

**طلا:۔** درد پہلو کے واسطے کہ بغیر تپ کے ہو نافع ہے مدار کی جڑ لڑکے بکرے کے پیشاب میں گھس کر موضوع درد پر لگا کر دھوپ میں بیٹھیں اور انگلی کنڈوں سے سینک کریں

**ضماد:-** بارہ سنگے کا سینگ سیاہ مرچ پانچ عدد پیس کر نیم گرم ضماد کریں

**دیگر:-** درد سینہ، سہانجنا کی پتیاں پکا کر کھلائیں منقی شہد میں ملا کر جوش دے کر پینا درد مزمن سینہ اور ضیق النفس کو نافع ہے

**دیگر:-** اس کھانسی کو نافع ہے، جو بلغم سے ہو کاکڑا سینگی کوٹ چھان کر سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنا کر منہ میں رکھیں۔

**دیگر:-** تر و خشک کھانسی کو مفید ہے بلغمی مقشر کتیرا صمغ عربی نشاستہ مصری مساوی کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیاں بنا کر منہ میں رکھیں لعاب اس کا چوستے رہیں مجرب ہے۔

**دیگر:-** پستہ کے پھول زرد دونوں مساوی الوزن لے کر مساوی الوزن ادرک کے شیرہ میں گولیاں بنا دیں اور منہ میں رکھیں

**دیگر:-** شلغم پر کپڑ مٹی کر کے تنور میں پکا کر نیم گرم کر کے اس کا نچوڑ کر کے مصری ملا کر پلائیں مجرب ہے۔

# املتاس کی چٹنی

املتاس ایک حصہ قند دو حصہ بدستور گلقند بنائیں خوراک ایک تولہ بلغم کو سینہ سے دفع کرتی ہے اور کھانسی کو مفید ہے املتاس پانی میں حل کر کے تین حصہ شکر میں اقوام کریں خوراک ۲ تولہ عرق بادیان یا اس کے خیرہ کے ساتھ کھاویں۔

**دیگر:-** سرسوں شہد میں ملا کر چاٹنا تر کھانسی کو نفع دیتا ہے

**دیگر:-** دمہ اور خرخر کرنے والے لڑکوں کو نافع ہے مویز منقی دو درم شہد خالص تین درم مرچ سیاہ، پیاز، بھالسہ بھارنگی ناگرموتھا

کا کرڈا سنگھی ہر ایک چھ ماشہ رنیش بچہ خراسانی ہر واحد چار چار ماشہ کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر موافق سن و سال کے دایہ کے دودھ میں ملا کر دیں

# قلب کے امراض

**خفقان:-** یعنی ہول دو طرح پر ہے ایک یہ کہ سبب اس کا قلب میں ہووے دوسرے وہ کہ کسی دوسرے عضو کی شرکت سے ہووے۔ مانند معدہ و جگر و دماغ اور امعا اور رحم وغیرہ کے جو ہوں دل کسی دوسرے عضو کی شرکت سے، ہو اس عضو کی شرکت کا علاج کریں اور غیر شرکی مادہ کا تنقیہ کریں اور خفقان سادہ میں مزاج کی کافی ہے

**خمیرہ صندل** خفقان گرم کے واسطے نافع ہے صندل کا برادہ بیس مثقال شب کو اگر گلاب ہو بہتر ورنہ پانی میں بھگو کر صبح جوش دے کر صاف کر کے آدھ شکر میں قوام کریں اگر قوام تپلا ہو تو شربت صندل کہتے ہیں اگر اکٹھا کرنا چاہیں لیموں کا عرق ملا دیں

**شربت شگوفہ** روئی کے پھولوں کا شربت دل کو نہایت قوت دیتا ہے اور فرحت بخشتا ہے وسواس جنون کو نافع ہے شگوفہ پنبا گلاب میں جوش دیں جب آدھا پانی رہ جاوے سمو زن قند میں قوام کریں

**شربت رنگترہ:-** گرم دل کو قوت دیتا ہے رنگترے کا مغز بھا لکو سے نکال کر دور کرے نچوڑ کر اس کا خالص

پانی لے کر برابر قند میں قوام کریں اور آخر قوام میں تھوڑا سا گلاب ملائیں۔

**شربت انناس** انناس کا پانی ایک حصہ۔ قند دو دو حصہ بدستور پانی میں ملا دیں۔

**دواء المسک** :- خفقان گرم مقوی دل ہے زہر مہرہ گھس کر ایک درم گلاب کے پھول کشنیز خشک خرفہ مقشر صندل گلاب میں پیس کر ہر ایک دو دو درم گاؤزبان طباشیر ایک درم شکر سفید دو چند مشک نصف درم۔

**دواء المسک حار** خفقان سرد کو مفید ہے نرکچور۔ بالچھڑ۔ ستنہ۔ سونٹھ پیپل ہر واحد ایک درم ساذج ہندی۔ بڑی الائچی کے دانے ہر ایک دو دو درم لونگ مشک آدھا درم شہد سہ چند۔

**جوارش** :- ساذج ہندی خفقان سرد کو زائل کرتی ہے اور حواس معدہ اور تلی کو قوت دیتی ہے اور پسینے کی بو کو بہتر کرتی ہے اور خلل ریاح امعا اور سستی بدن کی ہے درد سر مواد فاسد اور دشواری ولادت اور استسقاء کو مفید ہے ساذج ہندی پیس کر دس درم شکر پاؤ سیر بدستور جوارش بنائیں خوراک ۴ درم

**جوشاندہ** :- خفقان بارد کے واسطے نافع ہے۔ گاؤزبان دو درم لونگ چار عدد جوارش دے کر تھوڑی شکر دیکر پلائیں

**معجون** مقوی دل، مربہ آملہ اور ہلیلہ۔ ہر ایک دو عدد گاؤزبان دو درم صندل گھس کر ایک درم گلاب کے پھول دو درم۔ بادام ملتی۔ گاؤزبان کے پھول ایک درم گلقند شربتی چار تولہ اور کشمش ایک مثقال قند سہ چند ملا کر استعمال کریں۔

**امراض آنکھ:-** تمباکو سورتی مرچ سیاہ دس ماشہ۔ گیرو ۱/۲ ۲ ماشہ کتھ اور افیون ایک ایک ماشہ۔ لونگ دو رتی زعفران دو رتی سب کو باریک پیس کر ناک میں ٹپکا دیں نسوار سے درد دور ہو گا۔

**دیگر:-** برگ نیم ایک درم۔ سنڈھی ایک درم خشک کر کے پیس چھان کر پانی ملا کر برابر نخود گولیاں بنا دیں اور سایہ میں خشک کریں بوقت ضرورت ایک گولی پانی میں حل کر کے آنکھ میں لگا دیں

**دیگر:-** بھنگ سرد پانی میں گھس کر آنکھ میں لگا دیں ہر ایک قسم کی بادی درد ہو کر بالکل ٹھیک ہو گی۔

**مجربات برص کیلئے** جسم پر سفید داغوں کے لئے بابچی مدبر سیاہ تل برابر لے کر شہد میں ملائیں اور تین تین ماشہ کی گولیاں بنا دیں صبح و شام ایک ایک گولی کھایا کریں۔

**دیگر:-** اجمود بابچی نبولہ کے بیج کنول گٹہ برابر لے کر شہد میں یا گڑ ملا کر گولیاں بنائیں خوراک ۲ دو درم

**دیگر:-** گیرو گندھک بابچی مساوی الوزن باریک پیس کر ادرک کے پانی میں ریٹھہ کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی نیم کوب کر کے آدھ پاؤ پانی میں رات کو تر کریں۔ صبح پانی صاف کر کے پئیں اور تفل اس کا بدن میں ملکر دھوپ میں بیٹھیں ترشی۔ بادی اشیاد سے اجتناب کریں۔

**گھونس کا تیل:-** ایک گھونس نکرہ کر پیٹ چاک کر کے گندگی نکالیں اس کی دور کر کے اور تو سو تولہ میٹھے تیل میں جوش دیں جب تیسرا حصہ باقی رہ جائے کپڑا اس تیل میں تر کر کے رات کو داغ پر

رکھ کر باندھیں۔ صبح کو دھو ڈالیں اسی طرح پچاس روز تک استعمال کریں

**حب دیگر:**- گگل سیاہ پانچ درم نیل پندرہ درم باؤچی تین سیر نیب کی خشک پتیاں آدھ سیر۔ قند سیاہ ڈیڑھ سیر کوٹ چھان کر گولیاں بنا کر ہر روز ایک گولی کھائیں

**نیب کا سفوف:**- برص کو نافع ہے پھل اور پھول اور پتیاں نیب مساوی پیس کر دو ماشہ سے کھانا شروع کریں چھ ماشہ تک پہنچا کر چالیس روز تک استعمال میں لاویں

**دیگر:**- نافع برص منڈی ایک حصہ سمندر سوکھ آدھ حصہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک ایک ماشہ سے نو ماشہ تک

**دیگر:**- باؤچی آدھ سیر نمک تین پاؤ۔ کوٹ چھان ایک کف دست کھائیں، غذا سوائے چنے کی روٹی سے اور کچھ نہ کھائیں۔

**دیگر:**- گولر کی چھال لالہ کے پتے دونوں برابر وزن کوٹ چھان کر پانی کے ساتھ چالیس روز تک پھانکیں۔

**دیگر:**- اجمود پہلے روز چار ماشہ پھر ایک ماشہ روز زیادہ کر کے صبح سرد پانی سے پھانکیں یہاں تک کہ آٹھ ماشہ تک پہنچے اگر دو مہینے تک فائدہ نہ ہو تو تیسرے ماہ میں باؤ بڑنگ ایک ماشہ ملا کر کھلائیں ترشی۔ بادی اشیاء سے پرہیز لازمی ہے۔

**طلا برص:**- باؤچی پنواڑ۔ گیرو۔ مساوی الوزن لے کر کوٹ چھان کر اور ک کے عرق میں گولیاں بنائیں اور دو ہفتے تک طلا کریں اور دھوپ میں بیٹھا کریں۔

**دیگر طلا:**- مالکنگنی گائے کے پیشاب میں اکیس روز بھگو کر

اس کا تیل نکال کر برص پر لگائیں۔

دیگر طلاء: مولی کے بیج دس حصہ گندش۔ قسط ہر ایک دو حصہ پرانے سرکہ میں ملا کر ضماد کریں۔

ضماد کجی کے واسطے: جو حلق لگانے سے نافع ہو ذکر کو پہلے روغن گنجد نیم گرم ملیں بعد اس کے قدرے بالوں بیس کر نیم گرم ضماد کریں بھراوپر پان یا ارنڈ کا پتہ لپیٹ دیں گرد اگرد اس کے کھیا چین رکھ کر پٹی باندھیں اور ایک پہر کے بعد نیم گرم پانی سے دھو ڈالیں سات روز کے استعمال سے کجی دور ہو جائے گی۔

دیگر: عضو کی موٹائی کے لئے روزانہ تازہ دودھ میں ذکر کو رکھ کر کچور پیس کر طلاء کریں۔

سوزاک: ۱۔ زرد چوبہ خالص ایک چھٹانک۔ کچی کھانڈ ایک چھٹانک دونوں کو ملا کر ایک تولہ روزانہ نہار پھانک کر اوپر سے لسی بکری کے دودھ کی نوش فرمائیں پرہیز ترشی بادی اشیاء ہیں

# پرانے سوزاک کے لئے

نبدق ہندی آدھی چھٹانک کو اچھی طرح باریک کر لیں تخم پھینک دیں آدھ پاؤ گلاب کے عرق دو آتشہ تھوڑا تھوڑا ڈال کر کھرل کریں جب لئی سی ہو جائے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا کر ایک گولی صبح و شام ہمراہ پانی کھادیں خوراک بیس کی روٹی بغیر نمک ہمراہ روغن گائے کھادیں۔

دوا سیلان: زیرہ سیاہ، مرچ سیاہ اور شہد خالص سب کو کوٹ

چھان کر ملا رکھ چھوڑیں ایک انگشت بھر کر ہر روز بوقت صبح کھاویں اور ترشی چیز سے پرہیز کریں ۔

**آتشک کیلئے** سیماب ۶ ماشہ ۔ اجوائن خراسانی ۹ ماشہ اجوائن ہندی بل دور ۹ ۔ ۹ ماشہ رعفر قرحا کنجد سیاہ دو دو ماشہ، سب کو کوٹ کر قند سیاہ کہنہ ملا کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی صبح ہمراہ لسی یا دہی کے ساتھ سات روز تک کھا دیں ۔

# متفرق نسخہ جات

**درازی قضیب کے لئے** :- مینگ ایک رتی شہد میں ملا کر مالش کریں اور اوپر سے کپڑا لپیٹ دیں

**دیگر** :- ہڑتال ۔ نوشادر، سنکھیا، رکھپناک ۔ ان چیزوں کو ہم وزن کر کے گائے کے خالص گھی میں قدرے پارہ ملا کر سب کو یک جان کرکے کپڑ چھان کر لیں اور اس کی بتی بنا کر روشن کریں اُس میں سے جو روغن نکلے حفاظت سے رکھ لیں اور وقت ضرورت عضو پر نیم گرم طلا کریں غذا نان اور پنیر استعمال کریں یہ نسخہ درازی قضیب کے لئے مجرب ہے

**قوت باہ** :- تخم پیاز ۳ ماشہ کھانڈ ۳ ماشہ ملا کر گرم دودھ سے روزانہ چند روز تک استعمال کریں اور طاقت کا تماشہ دیکھیں یہ صرف ایک خوراک کا وزن ہے

**سختی قضیب کے لئے** زعفران حسب ضرورت ادرک کے پانی میں حل کر کے قضیب پر طلا کریں اور

کم از کم چار گھڑی تک صبر کریں پھر جوش کا حال ملاحظہ کریں اگر اسی طرح دو چار روز متواتر لیپ کریں اور جماع سے پرہیز کریں تو تقضیب نہایت سخت ہو جائیگا۔

**مجلوق کیلئے لیپ** عفقرقرحا حسب ضرورت لے کر اور پیاز کے پانی میں پیس کر اور باریک ململ کے کپڑے پر لگادیں اور قضیب پر باندھ دیں مگر حشفہ اور سیون کو ضرور بچادیں چند روز تک اسی طرح کریں پٹی اتارنے کے بعد گرم پانی سے دھوڈالیں ہر قسم کا پرہیز ضروری ہے تاکہ استعمال دوائی میں سرد پانی نہ لگادیں

**پیشاب کھل کر آئے**: گل ٹیسو حسب ضرورت لے کر پانی میں جوش دیں اور پھر ان سے مریض کے پیڑو پر ٹکور کریں تو پیشاب بہت جلد آجائیگا۔

**سلسل بول کو دور کرنا** شقاقل، مغز پستہ، شقاقل قند سفید ہموزن لے کر باریک کر کے بقدر سات ماشہ روزانہ کھلائیں سلسل بول کو جلد از جلد فائدہ ہوگا۔

**کثرت پیشاب اور فراش البول کو دور کرتا ہے** پوست انار خشک پاؤ بھر شکر سرخ ½ پاؤ پوست کو خوب باریک پیس کر خوب اس میں شہد یا شکر ملادیں اور صبح کے وقت بقدر ۶ ماشہ باسی پانی کے ساتھ کھائیں بہت جلد شکایت رفع ہو گی۔ مریض کا مثانہ اس سے پختہ ہو جاتا ہے

**خصیہ کا ورم**:۔ گل ارمنی سفید ہموزن لے کر اور لیپ بنا کر مقام پر لیپ کریں۔

**خصیوں کا درد کرنا** سرکہ، عرق گلاب ہموزن قدرے کافور ملا کر گھس کر اس میں پارچہ تر کر کے مقام درد پر رکھیں مجرب بمجرب ہے۔

**نیا سوزاک:-** جو کھار ۷ ماشہ گائے کی دہی میں حل کر کے پی جایا کریں بہت جلد سوزاک کو دور کرتا ہے

**پرانا سوزاک:-** گندہ بروزہ مصفےٰ کی گولیاں بنا کر دودھ سے کھایا کریں بہت مجرب ہے۔

**دیگر:-** تمباکو کی مسل ایک تولہ زیرہ سیاہ تین تولہ ان دونوں کو ملا کر کوٹیں بلکہ ایک ذات ہو جائیں پھر بقدر نخود گولیاں بنا دیں دو سے چار گولی تک دونوں وقت حسب طاقت استعمال کریں۔

**فوطوں کی کھجلی:-** گندھک کو روغن سرسوں میں گھس کر مقام کھجلی پر طلا کریں از حد مفید ہے۔

**سر درد کیلئے:-** نیل بوٹی کے دانے نکال کر اور مس کر نسوار لیں تو ہر قسم کا درد دور ہو جاتا ہے۔ مگر بہتر ہے کہ نسوار لیتے وقت دونوں ہنپٹوں پر لہسن کے پوست کا لیپ کر دیں ہیل بوٹی مکئی کے کھیت میں کثرت سے پائی جاتی ہے

**سر درد کی دوا:-** تخم ارنڈ، زنجبیل، اجوائن، ہموزن ان کو پانی میں گھس کر پیشانی پر لیپ کریں

**مقوی دماغ** نبفشہ ۶ ماشہ دار چینی ۲ ماشہ اُسطوخودوس ۶ ماشہ۔ دھنیا ۲ ماشہ۔ گل سرخ ایک ماشہ مغز بادام ۲ ماشہ مصری سب دواؤں کے ہموزن لے کر اچھی طرح

باریک کر کے سفوف بنا رکھیں مقوی دل و دماغ و سر درد کے لئے نہایت مفید ہے ایک تولہ صبح و شام ہمراہ شیر گائے یا تازہ پانی کے ہمراہ کھاویں۔

دیگر:- روغن دار چینی اصل پیشانی پر ملنے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

**کھانسی کیلئے**:- کچلہ کا ایک دانہ گھی میں جلا کر خشک کر لیں ان میں سے تھوڑا سا حسب مزاج مکھن منقہ پان پتاسہ وغیرہ میں رکھ کر کھاویں دمہ کو دور کرتا ہے

**کھانسی اور دمہ دور**:- نوشادر پانچ تولہ نمک لاہوری ایک سیر پختہ میں رکھ کر پکائیں اور نوشادر پختہ شدہ کو سنبھال رکھیں حسب ضرورت مناسب بدرقہ سے استعمال کرائیں اگر سمجھ نہ آئے تو بذریعہ جوابی کارڈ یا ٹکٹ روانہ کرکے تفصیل فرمالیں۔

**دورہ کھانسی**:- زنجبیل۔ گوند۔ چھوہارہ۔ بغیر گٹھلی قند سیاہ۔ ہموزن لے کر کوٹ کر سفوف تیار کر لیں اور بقدر ایک تولہ رات کو کھلایا کریں۔

## منجن مقوی لثہ و دنداں و دافع درد دانت

کافور دو ڈرام۔ کھریا مٹی چار ڈرام دونوں کو ملا کر خوب باریک کر لیں اور وقت ضرورت دانتوں پر ملیں

دیگر:- پھٹکڑی بریاں دو تولہ۔ کھریا مٹی عمدہ ۴ تولہ دونوں

کو ملا کر منجن تیار کریں اور ہر روز استعمال کریں مفید ہے

## گوشت خورہ

بکرے کی تلی لے کر پانی میں اچھی طرح ابال لیں جب نیم کی آلائش سے صاف ہو جائے تو اس میں لاہوری نمک بھر کر پاتھی کی آگ میں جلا لیں پاتھی کا وزن تین سیر ہونا ضروری ہے۔ جب جل جائے ٹھنڈا کر کے باریک پیس کر سنبھال رکھیں اور بطور منجن ملا کریں گوشت خورہ کے لئے نہایت ہی مفید ہے

## درد دانت غائب

ٹنکچر اکونائٹ ایک بوند ٹنکچر آئیوڈین دونوں بذریعہ روئی کرم خوردہ دانت پر لگانے سے دانت کا درد کافور ہو جاتا ہے۔

## ٹسکوری

دیسی تمباکو پاؤ بھر لے کر شراب سے تر کر کے کسی روغنی برتن میں ڈال کر بذریعہ پتال جنتر تیل نکالیں یہ تیل آنکھوں میں صرف ایک مرتبہ یا دو مرتبہ لگانے سے ٹسکوری دور ہو جاتی ہے

## زکام کیلئے

سوس گندم پانچ تولہ جس میں آٹا کا نام و نشان نہ ہو لے کر آدھ سیر پانی میں اچھی طرح پکا کر جب تقریباً پاؤ بھر رہ جائے تو مصری ملا کر نوش فرما دیں اور کپڑا اوڑھ کر سو جائیں ایک دو مرتبہ ایسا کرنے سے زکام و نزلہ کی شکایت نہ رہے گی۔

## کھانسی اور زکام دور

نسخہ۔ ملٹھی یعنی لسوڑی ہموزن لے کر تھوڑی مصری ملا کر چاہ کی طرح پانی میں پکا کر صبح و شام دونوں وقت پی لیجئے۔ کھانسی اور زکام کو نہایت مفید ہے

## گرمی کا زکام

صرف شربت خشخاش دو تولہ استعمال کرنے سے زکام دور ہوتا ہے

**نسوار:۔** جو دردِ سر۔ دردِ شقیقہ۔ نزلہ۔ زکام۔ سر کے بھاری ہونے کے لئے از حد مفید ہے تھوڑے چاول لے کر ایک چینی کے پیالے میں ڈال کر آک کے دودھ سے تر کریں اور سایہ میں خشک کریں۔ اس طرح تین مرتبہ کر کے بعدہٗ باریک پیس کر ایک شیشی میں ڈال رکھیں بوقت ضرورت نسوار لیں۔

**ناک سے خون آنا** پرانا چمڑا جلا کر اس کی راکھ کی نسوار لینے سے نکسیر بند ہو جاتی ہے نہایت ہی مفید ہے۔

**نکسیر بند** دم الاخوین ۲ ماشہ، ریشہ برگد ۲ ماشہ، گل ارمنی ۲ ماشہ کاغذ سوختہ ۲ ماشہ سب کو باریک پیس کر نسوار لیں

**دیگر:۔** سر پر کثرت سے پانی ڈالنا اور لکھپکڑی بریاں گھی میں ملا کر نسوار لینا نکسیر کو بند کرتا ہے

**مرگی کا علاج** بھینسے کا سم جلا ہوا ایک مثقال مرگی والے کو کھلانا بہت مفید ہے

**مرگی کا دورہ فوراً دور** بکری کے سینگ کا دھواں دورہ کے وقت ناک میں پہنچانا جلدی ہوش آتا ہے

**مرگی کی بیماری کیلئے:۔** ایک عدد عود صلیب لے کر اور سیاہ ڈورے سے باندھ کر مرگی والے کے گلے میں باندھ دیں اور چالیس روز متواتر باندھا رہنے سے مرگی کی بیماری چلی جاتی ہے

# کثرت احتلام وجریان کا مجرب علاج

مرچ سیاہ پیپل - لوبان کوڑیا - سہاگہ بریاں - زعفران شنگرف مصطگی رومی - لونگ ہر ایک چہار ماشہ اور مشک ایک ماشہ مذکورہ بالا ادویہ پہلے گلاب میں صلاحیہ کریں اور بقدر نخود کے برابر گولیاں بنا لیں ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کھلا دیں اوپر سے نصف سیر دودھ گائے پی لیں اور اثنائے ادویہ استعمال میں گھی کا استعمال خوب کریں

## بواسیر کا سہل علاج

پوست سرڑ پانچ تولہ مصبر یعنی ایلوا ازرو پانچ تولہ سرد کو کوٹ چھان کر پانی کے ہمراہ بقدر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی صبح اور باسی پانی کے ہمراہ نہار منہ کھانے سے بواسیر خونی ہو یا بادی دور ہو جائے گی اور ریزش کوئی نہیں ۱۴ یوم میں آرام ہو جائے گا۔ مگر ۲۱ یوم تک استعمال کرنا چاہیئے۔

## حافظہ کا نسخہ

نیم کا سفوف ۲ ماشہ روز صبح شیر گائے تازہ کے ہمراہ چند ہفتے تک استعمال کرنے سے حافظہ بہت تیز ہو جاتا ہے اور دماغی محنت کرنے کی طاقت آتی ہے

## دماغی قوت اور حافظہ بڑھانا

:- روغن مال کنگنی اصلی اعلیٰ درجے کا لے کر اس میں ۲ قطرہ سے پانچ قطرہ تک ہمراہ مکھن استعمال کریں تو دماغی قوت بڑھے گی اور حافظہ درست ہوگا۔

## قوت دماغ

:- کشتہ قلعی ۳ ماشہ کشتہ چاندی ۳ ماشہ دونوں کو

ملا کر ۲ رتی ہمراہ مکھن استعمال کریں

**ٹھنڈا سرمہ** کوئلہ ببول ۵ تولہ سیاہ مرچ ۶ ماشہ کافور ۱/۲ ۳ ماشہ ۔ سرسوں کا تیل ۴ ماشہ نمبر ادنمبر ۲ کو اچھی طرح کھرل کر کے سرمہ بنالیں نمبر ۳ ڈال کر کھرل کریں پھر نمبر ۴ ڈال کر کھرل کر کے سرمہ تیار کرلیں اور شیشیوں میں سنبھال رکھیں اور سلائی سے استعمال کریں یہ ٹھنڈا سرمہ آنکھوں کی تمام بیماریوں کے لئے مفید ہے

**گنج کے لئے** روغن حنبلی میں مکھیوں کا جگر ملا کر رکھ چھوڑیں اور گنجے کے سر پر ہمیشہ طلا کریں تو بہت جلد بال پیدا ہو جائیں گے ۔

**فوراً بال اگیں :-** اگر روغن بیضہ اصلی ملا کر سر پر ملیں تو بال بہت جلد نئے سرے سے اگ آئیں گے ۔

**اختلاج قلب :-** ورق نقرہ تین عدد کشتہ مرجان ۲ رتی مکھن تازہ ۱/۲ ۲ تولہ اعلیٰ الصبح استعمال کریں

**گھبراہٹ دل** طباشیر کبود ۲ ماشہ اصلی شہد پانچ ماشہ طباشیر باریک پیس کر شہد میں ملا کر چٹانے سے دل کی گھبراہٹ دور ہو جاتی ہے ۔ جن کو ضعف دل کی وجہ سے غشی ہو جاتی ہے ان کو بھی فائدہ کرتی ہے اور چند روز متواتر استعمال کرنے سے دورہ وغیرہ نہیں ہوتا ۔

**درد سینہ کیلئے مالش** اگر موم سفید اور روغن گل ملا کر درد کی جگہ پر مالش کریں اور روئی سے باندھ دیں تو بہت جلد آرام ہو جائیگا ۔

## طاقت دل

زعفران ۴ رتی کشمش صاف شدہ ۲ تولہ رات کو مٹی کے پیالے میں بھگو کر پیالہ پر ایک باریک کپڑا باندھ دیں اور شبنم میں رکھ دیا کریں بعد صبح اٹھ کر وہ کشمش کھا کر اوپر سے وہ پانی پی لیا جائے تو دل کو طاقت حاصل ہو جاتی ہے

## ہر قسم کی بواسیر دور ہو

تخم سرس پانچ تولہ۔ دیسی کھانڈ پانچ تولہ۔ دونوں کو باریک پیس کر ملا لیں اور بقدر ۶ ماشہ علی الصبح تازہ پانی سے نوش فرمایا کریں ہر قسم کی بواسیر کے لئے مفید ہے۔

## جریان کا علاج

پھٹکڑی ایک تولہ افیون ایک ماشہ اول پھٹکڑی کو اچھی طرح پیس کر پھر اس میں افیون پانی میں حل کر کے ملا کر گولیاں تیار کر لیں اور ہر روز ایک گولی چاندی کے ورق کیساتھ کھا لیا کریں۔ یہ گولیاں جریان جیسی مرض کو بہت جلد دور کر دیتی ہے

## جریان ودھات

کابلی چنے ۲ تولہ شب کو پانی میں بھگو رکھیں اور صبح کے وقت ایک چھلکا اتارنے چاہئیں اور کھانے چاہئیں درمیان میں یا بعد میں بجھا ہوا پانی ملا کر پی لیں اس طرح چالیس روز تک کریں ترش اشیا اور جماع سے پرہیز ضروری ہے

## قوت باہ

تیز گائے ایسر شہد اصلی ½ اسیر گھی خالص حسب ضرورت ملا کر لعوق سا بنا لیں اور صبح وشام ۲،۲ تولہ استعمال کریں قوت باہ بہت بڑھ جائے گی۔

## بند حیض

:۔ نوشادر گندھک ذرہ۔ ہر دو کا شیاف بنا کر شرمگاہ

کے اندر رکھنے سے نبد حیض کا خون بہت جلد جاری ہو جاتا ہے

دیگر:۔ تخم ہرل ۲ تولہ۔ کاجو شاندہ پلانے سے بھی خون نبد جاری ہو جاتا ہے

**حیض زیادہ کو نبد کرنا:۔** کیکر کا گوند، سرمہ ہموزن لے کر شافہ تیار کریں اور فرج کے اندر رکھیں دو روز میں حیض کا خون نبد ہو جائے گا۔

دیگر:۔ بکری کی مینگنی پوٹلی بنا کر رحم کے منہ کے قریب رکھیں بہت جلد خون نبد ہو گا۔

**مردہ بچہ باہر آجاویگا** تخم سویہ ایک مثقال کو پانی میں جوش دے کر قند سیاہ ملا کر پلا دیں فوراً مردہ بچہ باہر آجاویگا اور حیض کا خون بھی جاری ہو جاوے گا۔

**آتشک کا علاج** پارہ پانچ ماشہ اجوائن خراسانی ۹ ماشہ اجوائن ہندی ۹ ماشہ بھلاوہ ۹ ماشہ گندھک سیاہ ۲ ماشہ عقرقرحا ۲ ماشہ قند سیاہ حسب ضرورت شامل کر کے اس قدر کریں کہ بالکل ایک ذات ہو جائے پھر چنگی بیر کے برابر گولیاں تیار کر لیں اور ایک گولی دہی سے صبح کے وقت کھایا کریں۔ نہایت ہی مجرب ہے

**اکسیر دافع جریان** یہ ایک سنیاسی نسخہ ہے کہ جو ایسی نازک حالتوں میں مسیحائی کا کام دیتا ہے۔ جبکہ مریض بے حد کمزور اور لاغر اور نحیف ہو گیا ہو بلکہ زندگی سے موت کو بہتر سمجھتا ہو۔

**نسخہ** اصلی بھیم سینی کافور کو سکورہ گلی خورد میں رکھ کر دوسرا پیالہ

اوپر دے کر کپڑ و ملی کر کے خشک کر کے ڈبل اینٹ کے چولھے پر رکھ کر نیچے سرسوں کے تیل کا چراغ عین وسط میں روشن کریں پورے ایک گھنٹہ کے بعد چراغ نکال لیں اور سرد ہونے پر پیالیاں اتار کپڑ اانگ کر کے جوہر جو اوپر کی پیالی میں اڑ کر لگا ہو کھرچ کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال** نصف رتی سے ایک رتی نہار منہ ملائی میں یا مکھن میں کھلا دیں اور قدرت کا نمائشہ دیکھیں

**ایضاً** گٹھلی چھوہارہ تمر ہندی برابر وزن لے کر کوٹ چھان کر سفوف بنا کے ہر دو کے برابر دیسی کھانڈ ملا کر رکھ لیں ۶ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ گائے دو ہفتہ تک کھلا دیں۔

**ایضاً** پوست شاخ کھرنی سایہ میں خشک کر کے برابر وزن دیسی کھانڈ ملا کر ایک تولہ روزانہ ہمراہ شیر گاؤ نہار منہ تین دن دیں

## ایک خوراک میں نامردی دور

دس تولہ سنکھ کو درد را کر کے کوزہ گلی آب نارسیدہ میں ڈال کر پاؤ بختہ گوار گھی کوار میں لت پت کر کے نصف سیر آب برگ نیم ڈال کر منہ بند کر کے اور گل حکمت کر کے دس سیر اوپلوں کی آنچ ہوا بچا کر دیں سرد ہو نے پر ٹکڑہ ہائے سنکھ کو الگ کر لیویں جس قدر وزن میں اب سنکھ ہو اس کا بارھواں حصہ سم الفار سفید ملا کر اور سنکھ کے ہموزن برانڈی خالص میں خوب کھرل کر کے ٹکیہ بنالیویں دو روغنی پیالوں میں رکھ کر گیڑ دی کر کے چھ سیر کی آنچ دیں دوا تیار ہے

**ترکیب استعمال** ایک رتی دوا پاؤ بختہ قیمہ گوشت بز

میں ملاکر جائفل جلوتری۔ دارچینی لونگ الائچی کلاں زیرہ سیاہ چھ چھ ماشہ۔ مرچ سیاہ۔ ہلدی تین تین ماشہ نمک بقدر ذائقہ جملہ اشیا کا مصالحہ گھوٹ کر قیمہ میں ملاکر پاؤ پختہ روغن گاؤ خالص میں بھون کر مریض کو کھلادیں چار سیر پختہ دودھ اور پاؤ پختہ گھی پاس رکھیں خشکی محسوس ہونے پر پلاتے رہیں بشرطیکہ ضرورت۔ دو ہفتہ بعد دوسری خوراک بطریق بالا دیں اہل ہنود قیمہ کی بجائے دال ماش کھا سکتے ہیں

# طاقت مردمی کا دیہاتی نسخہ

ایک سیر تل سیاہ لے کر شام کو ایک بالٹی پانی میں بھگو کر دیں۔ صبح مل کر سایہ میں خشک کر لو اس کے بعد شیشہ کے منہ کو بند برتن میں سنبھال کر رکھو تو ہر روز صبح چھ ماشہ سے ایک تولہ تک برابر وزن مصری ملاکر پتھر کی سل پر خوب پیس کر یک جان ہو جاوے تو کھالیا کریں کھانے کے بعد نصف گھنٹے تک کچھ کھانا پینا چاہیے۔ کم لون نمک دوا کا استعمال معہ پرہیز ضروری ہے جماع کریں اگر ایک سال کھاتے رہیں تو بال سیاہ ہو جائیں گے۔

# مقوی خاص

سفوف کچلہ ۳ ماشہ فراق فاسفورس ۶ ماشہ فراقی کلورائیڈ ۶ ماشہ سب کی مونگ برابر گولیاں بنادیں۔ صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ دودھ کھادیں۔ ہر قسم کی قوت دل و دماغ قوت باہ و اعصاب واحصاب برقرار رکھتا ہے۔ انتشار کامل اور خواہش جماع کے لئے نہایت مفید

ہے ۔ روزوا بعد خوراک کھاویں ۔

## قابل استعمال بعد از جماع

عود ہندی، رومی مصطگی ہر ایک ۱۰ ماشہ تخم بادنجان تین ماشہ سب کو مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنا دیں ڈیڑھ سے ۲ گولی خوراک ہے

## سنہری بوند

قوت باہ کے لئے ایک قطرہ ملائی میں ایک ہفتہ دیں امساک کے لئے ایک قطرہ پان میں ایک گھنٹہ قبل از جماع دیں نامردی کے لئے دو قطرہ ملائی میں ایک ہفتہ دیں۔ بواسیر ہر قسم کے لئے ایک بوند ہمراہ مسکہ چالیس روز کھانے سے تمام عمر کے لئے ازالہ جریان اور سرعت کے لئے ایک بوند ہمراہ ۳ ماشہ سفوف اسغبول دیں۔

دمہ کہنہ کے لئے ایک بوند ہمراہ تین ماشہ زنجبیل دیویں تین ہفتہ کافی ہے

**نسخہ** :۔ شنگرف رومی ہڑتال ورقی مغز تخم نیم ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ، زعفران سلاجیت چھ چھ ماشہ جند بیدستر تین ماشہ جملہ اشیاء شیر مدار میں تر کر کے حل کریں ایک پاؤ آب موسنی گنی میں گھول کر کے نخود بنا دیں اور خشک ہونے کے بعد پتال جنتر سے تیل نکالیں۔

## طلاء دیہاتی

نخود کا تیل بذریعہ پتال جنتر نکال کر برابر وزن خالص تیل چنبیلی صبح کو کھول

دیں آب سرد سے پرہیز دو ہفتہ کافی ہے اور بلا فربہ ہے کھانے کو صرف نخود کا تیل چار لوبند تپاشہ میں دیویں کم خرچ بالانشین نسخہ ہے

## ممسک خاص

یہی ایک نسخہ ہے جس کے موجد کا دعویٰ ہے کہ استعمال کے پانچ منٹ بعد ہی اثر شروع ہو جاتا ہے امساک کے علاوہ خون صالح پیدا کرتا ہے جس سے طاقت بالخصوص قائم رہتی ہے اس قدر مجرب اور موثر ہے کہ تعریف اخلاقاً اور قانوناً منع ہے اور قریب قریب ہر مزاج کے موافق آجاتا ہے۔

ست سلاجیت - زعفران - لوبان کوڑیا - مشک ہر ایک چار ماشہ افیون ۲ ماشہ عنبر ایک ماشہ سب کو کھرل کر کے برانڈی خالص پانچ تولہ میں ملا کر شیشی کا منہ کاگ سے بند کر کے ایک ہفتہ تک رہنے دیں دن میں چار مرتبہ روزانہ یعنی ہر تین گھنٹہ کے بعد خوب ہلاتے رہیں ازاں بعد اتار کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

خوراک پانچ سے دس قطرہ ایک چمچہ دودھ میں حل کر کے پانچ دس منٹ قبل جماع پی کر حسب برداشت دودھ پی لیں جس مذہب میں شراب حرام ہے اس کے پیرو اس کو تنبیہ ہرگز استعمال نہ کریں۔

# نسخہ خاص

صاحبان یہ نسخہ نہایت محنت اور کوشش سے حاصل کیا گیا ہے
صاحب نسخہ نے جب یہ نسخہ کسی خاص بات کے زیر اثر تبلا دیا تو
اس کو دو دن تک نیند نہیں آئی بالآخر اس نے صاف الفاظ میں کہدیا
کہ یہ میرے سینہ کا راز ہے اس کے استعمال سے چونکہ عورت دیوانہ
وفریفتہ ہو جاتی ہے جو بعض اوقات کسی نااہل کے پلے پڑنے کی وجہ
سے تمام عمر کے لئے مرد کے پیچھے تباہ حال رہتی ہے اس لئے میرا عہد
تھا کہ نسخہ تا زیست ہرگز نہ تبلاؤں گا۔ اور بوقت مرگ اپنے لڑکے کو
تبلاؤں گا۔ لیکن خاص وجہ سے فلاں صاحب کے رعب میں آکر نسخہ تبلا دیا
مگر دو دن سے نیند نہیں آئی چنانچہ اس نے خاص وعدہ کر لیا کہ ہر شخص
کو جس کو نسخہ تبلاؤں گا قسم دے دوں گا کہ خاص اور حلال جگہ کے
دوسری جگہ استعمال نہ کریں اس لئے میں نسخہ لکھنے سے قبل ہر شخص کو قسم
یعنی حلف دیتا ہوں کہ وہ محض جائز ضرورت کے ماتحت اس کا استعمال
کرے ورنہ وہ گنہگار ہوگا۔

**نسخہ:-** زیرہ مکھی اصلی شدہ۔ کافور دانہ الائچی برابر وزن کو چوبیس
گھنٹہ کھرل کر کے شہد کی مدد سے دانہ جو کی طرح بنالیں چند
منٹ قبل سوراخ عضو میں ایک دانہ رکھ کر مشغول ہو لیکن نصف جماع
کے بعد جب کہ لذت آنا شروع ہو عضو تناسل کو باہر کھینچ لے اور کسی نہ
کسی بہانے سے اس روز مجامعت نہ کرے پھر قدرت کا تماشہ
دیکھیں دوسرے روز محبوبہ کی خواہش پر جماع کر سکتے ہیں اور دوا بھی

استعمال نکر سکتے ہیں

# دیہاتی نسخہ!

صرف کافور باریک پیس کر ایک چاول احلیل عضو میں رکھ کر جماع کریں

## ایضاً

دار چینی زعفران ایک ایک تولہ پارہ ۲ تولہ ۲۷ گھنٹہ کھرل کر کے رکھلیں بوقت ضرورت قدرے پانی میں یا لعاب دہن میں گھس کر طلا کریں۔ خشک ہونے پر جماع کریں فرطِ الفت سے دونوں بیہوش ہو جاویں گے

## ایضاً

اگر کوئی صاحب کسی دوا کا استعمال نہ کرنا چاہیں تو محض اپنے لعاب دہن میں اچھی طرح آلہ تناسل کو تر کر کے جماع کریں ملذذ اور ممسک ہے اگر عورت اپنے لعاب دہن سے آلہ تناسل مرد تر کرے تو فریقین کی لذت کا باعث ہوگا۔ اگر مرد کے لعاب دہن سے تر کر کے جماع ہو اور حمل قرار پائے تو لڑکا ورنہ لڑکی ہوگی۔

## ایضاً

انگریزی دوا NOVOCAN (نووکین) ددرتی مکھن میں قدرے حل کر کے حشفہ پر لگا کر مجامعت کریں اگر نصف رتی دوا عورت کو پان کھلادیں تو مفید تر ہے۔

## ایضاً

جس عورت کے سر کے بال توڑے نیز رکھ کر راکھ کر کے راکھ کو حشفہ پر لگا کر قدرے سوراخ میں رکھ کر اس سے جماع کیا جاوے وہ ہزار جان سے

مرد پر فریفتہ ہو گی ۔

# نسخہ سوزاک

سب سے اول عمدہ ارزاں اور بے خطا یہ علاج ہے جو ایلوپیتھک ڈاکٹری کا مایہ ناز ہے ایک بکس کوپیا کیلوٹل کا جو بیضوی شکل کا ہوتا ہے دوکان یا کسی ڈاکٹر سے منگوا کر جب پرچہ ترکیب استعمال جو ہر بکس پر چھپی ہوتی ہے استعمال کریں اور ایک گرین دوا جو کوزاں میں جامنی رنگ کی ڈلی جاتی ہے جس کو انگریزی میں پوٹاسیم پرمیگنیٹ کہتے ہیں پانی میں ملا کر دو وقت پچکاری کریں تیسرے روز سے سکون ہوتا ہے ہفتہ بھر میں صحت کامل ہوتی ہے

## کہنہ سے کہنہ سوزاک کو مفید

چھال ککیر ایک سیر کشتہ ۲ رطوطیا موئے سرزناں ایک ایک تولہ ۔ زرد کوڑی خورد ۴۰ عدد ایک برتن گلی میں ۲ سیر پانی ڈال کر ۴۰ کی راکھ کر کے ۳ بریاں کر کے ۲ و ۲ کو کوٹ کر اس میں ڈال دیں اور پکاویں جب پانی تین پاؤ رہ جائے بوتل بھر کر رکھ لو صبح دوپہر شام تین وقت روزانہ پچکاری کرو ایک ہی بوتل کافی ہے

## پتھری توڑ

یہ مرض بھی انسان کی جان لیوا ہے پیشاب بے اختیار اور قطرہ قطرہ آتا ہے سوائے اپریشن کے ایلوپیتھک ڈاکٹری میں اس کا کوئی علاج نہیں

لہٰذا اس کے بھی چند مجربات نسخے لکھتا ہوں جن سے بلا اپریشن پتھری زیرہ زیرہ ہو کر نکل جاتی ہے

کشتہ سنگ یہود ۲ ماشہ دال کلتھی تین پاؤ پانی ڈال کر بھگو دیں صبح جوش دے کر جب پانی رہ جائے قدرے نمک اور گھی کا لگا لیں اول کشتہ کھا کر پھر یہ پانی پی لیں اس سے بیس سے چالیس روز میں پتھری پیشاب کے راستہ خارج ہو جاتی ہے

## ایضاً

سنگ یہود پانچ تولہ قلمی شورہ دس تولہ آب مولی تین سیر پختہ ایک کوزہ گلی میں پانچ تولہ قلمی شورہ رکھ کر خوب دبا دیں اس پر نصف سیر آب مولی ڈال کر گل حکمت کر کے پانچ سیر کی آگ دیں سرد ہونے پر کھول کر نصف سیر پانی مولی ڈال کر پھر اسی طرح آگ دیں غرضیکہ ۶ آنچ میں تین سیر پانی ختم کر دیں کشتہ ہوگا۔

۲ چاول کشتہ ہمراہ دو چاول جوکھار ملا کر اوپر سے کاسنی اجوائن زیرہ سفید کا گھوٹا بنا کر قدرے شکر سرخ ملا کر روزانہ صبح دیں۔

# کیمیائے عشرت

یہ عام دواخانوں کا مایۂ ناز اور خاص نسخہ ہے جو عشرت پسند دل کی جان بنا ہوا ہے تخم جھکنی تین رتی کا پھل ۲ ماشہ مازو پھل ۴ رتی افیون ۲ چاول ورق طلائ رتی دار چینی ایک ماشہ افیون ۲ چاول ورق نقرہ ۲ رتی ریگ ماہی ۱ ماشہ نمک ۱ ماشہ سب کو کھرل کر کے رکھ لیں مادہ اور شہد گولیاں بقدر جنگلی بیر بنا لیں صبح شام ایک گولی

دودھ سے کھا دیں اور مجامعت سے ایک گھنٹہ قبل مندرجہ بالا اودیات کی ایک ہی خوراک تیار کریں اور سیر دودھ سے سب کھالیں اور مجامعت کے وقت جب سوزش یا تلخی محسوس ہو دودھ پیتے رہیں اور مشغول رہیں دس سے چودہ سیر تک دودھ ہضم ہو جاتا ہے۔

## اکسیر دردِ شقیقہ

آدھے سر کا درد نہایت ظالم اور تکلیف دہ ہوتا ہے جوں جوں آفتاب چڑھاؤ پر ہوتا ہے۔ شدت درد بتدریج بڑھتی اور اتار آفتاب پر اسی طرح گھٹتی رہتی ہے۔ حتیٰ کہ غروب آفتاب کے وقت بالکل آرام اور سکون ہوتا ہے لیکن دوسری صبح پھر وہی قیامت خیز نظارہ ہوتا ہے۔ اس کا نہایت مجرب سنیاسی نسخہ یہ ہے جو بفضلِ خدا بالکل بے خطا ہے اور فوری صحت دیتا ہے۔

**نسخہ:۔** شاخ مدار خشک کے چار چار پانچ پانچ انگل کے تین چار ٹکڑے لیویں ایک سرے پر آگ لگا کر سگریٹ کی طرح براستہ ناک پی کر منہ سے دھوآں خارج کریں۔ جو قت درد بند ہو پینا چھوڑ دیں دوسری تیسری حد چوتھی لکڑی کے وقت درد کافور ہو گا۔

**اکسیر چشم:۔** ایک ترنج اناریں ۲ چاول کافور اور ایک تولہ سرمہ کی ڈلی رکھ کر کپر دتی کر کے زمین میں چودہ یوم دفن رکھیں اس کے بعد نکال کر کھرل کریں۔ جملہ امراض چشم اور بینائی کی تیزی کے لئے مفید ہے۔

**ایضاً** ایک تولہ سرمہ کو نیم کے رس میں تین بجھاؤ دے کر

کر آب بکھیرہ ۵ پانچ تولہ بذریعہ کھرل جذب کرکے سرمہ بنادیں صبح اور بوقت خواب سلائی سے آنکھ میں ڈالیں آنکھوں کی ہر مرض کے لئے مفید ہے

**اکسیر پائیوریا** مازو عقر قرحا برابر وزن کھرل کرکے سفوف بنادیں دن کو دانتوں پر خوب مل کر منہ نیچے کر دیویں اور دو گھنٹہ بعد منہ پانی سے صاف کریں اور رات کو روزانہ سونے وقت کچی گھانی کا سرسوں کا تیل پو مل لیا کریں تمام عمر دانت جم جاویں گے۔

**ایضاً** رومی مصطگی سرخ سیاہ برابر وزن کوٹ کر کہنہ ہڈی پر میں بھر کر جلاویں اور نچلا کی کمیہ آگ پر راکھ کرلیں آپس میں ملالیں. سوتے وقت منجن کریں صبح تک پانی نہ لگے دوسرے دن ہلتے ہوئے دانت جم جاویں گے۔

## پرانی کھانسی اور نزلہ

غارنقیون ۹ ماشہ تربد سفید ۹ ماشہ انزروت ۶ ماشہ بلیٹھی ۶ ماشہ تخم خنظل ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر گودہ گھی گنوار میں کھرل کرکے نخود برابر گولیاں بنا دیں شام اور سوتے وقت ایک ایک گولی ہمراہ سرد آب دیں

**اکسیر برائے دائمی نزلہ** پوست ہلیلہ پوست بلیلہ پوست آملہ نخود خام گلسرخ رچاول سونف چاول دھنیا ہر ایک دس تولہ سب کو قدرے روغن گاؤ میں چرب کرکے سفوف بناکر ڈیڑھ گنا چینی ملاکر رکھ لیں صبح دوپہر شام تولہ تولہ کھا لیا کریں پرانے سے پرانے نزلہ لگاتار استعمال سے بفضل خدا شرطیہ

بفضل خدا اثر طبیہ دور ہوتا ہے

**ایضاً** تخم جوز ماثل، سیاہ مرچ، نوشادر، ریوند چینی، افیون، جدوار ہر ایک ایک ماشہ کھانڈ ۲ ½ تولہ کھرل کر کے سفوف بنالیں

**فوائد** نزلہ زکام کھانسی۔ دردسر۔ درد معدہ، درد مفاصل۔ دائمی نزلہ کو دور کرتا ہے

**ایضاً** جنگلی کبوتر کی پیٹ چاک کر کے آلائش دور کر کے پانچوں نمک تولہ تولہ بھر کر سی دیویں ہنڈیا گلی میں رکھ کر منہ بند کر کے چونہ کی بھٹی میں ڈلوا دیویں سرد ہونے پر نکال کر نمک کھرل کر کے رکھ لیں مریض کمشعدد چیاتے رہیں دمہ کی جھلی تک نکال پھینکتا ہے پرانی کھانسی کو مفید ہے

**ایضاً** نمک سیاہ تین تولہ برگ کیلہ خشک دو عدد خاک دھتورہ سیاہ ایک عدد بڑھ کا دودھ دو تولہ آک دو تولہ سب کو گلحکمت کر کے ڈیڑھ سو اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر نکال کر کھرل کر کے رکھ لیں سوتے وقت چٹکی چٹکی کھاویں دمہ کو جڑ سے اکھاڑنے کے لئے مفید ہے۔

**ایضاً** (نسخہ ہومیوپیتھک) دمہ کو روکنے کے لئے بلاٹا اور آئی ماڈر ٹنکچر چار چار قطرہ پانی سے دو گھنٹے سے قطرہ رک جاتا ہے۔

**ایضاً** پیپل کے دو خشک پتہ جو جلا جلا ہو گئے ہوں تمباکو کی طرح حقہ یا چلم میں پلادیں دورہ فوراً رک جاوے گا۔

**اکسیر نمونیہ** ا۔ دس پتہ تلسی کو پانی میں ملا کر چارہ کی طرح پکا کر قہوہ

مریض کو پلاویں۔ سینہ کا ہر قسم کا مرض دور ہوتا ہے

## اکسیر امراض پیٹ

چاول سولف۔ سونٹھ۔ پودینہ خشک۔ اجوائن دیسی۔ مرچ سیاہ سہاگہ۔ خام۔ نمک دیسی۔ سونچل نمک ہر ایک دو دو تولہ۔ نوشادر پانچ تولہ۔ سفوف کرکے ادویات ذیل ملادیں

پپرمنٹ۔ ست اجوائن ست سولف۔ کافور۔ سوڈا الیس زہرہ مہرہ ورق نقرہ ایک ایک ماشہ ملاکر خوب کھرل کرکے شیشی میں بند رکھیں

**خوراک** ایک سے دو رتی ہمراہ بدرقہ مناسب دیں اس کی موجودگی میں سب چورن ہیچ ہیں۔

## اکسیر القلب

برگ گاؤزبان۔ گل گاؤزبان۔ نبات سفید برابر وزن ملاکر سفوف بناکر اس میں دو تولہ تخم بالنگو ملاکر رکھ لیں روزانہ صبح چھ ماشہ ہمراہ شربت گاؤزبان دیں۔ خفقان۔ کثرت جماع یا دیگر امورسے قلب ضعف ہو سانس پھولتا ہو دل دھڑکتا ہو تو بھی مفید ہے

**عرق فولاد اصلی** آہنی کڑاہی میں آب آنار ترش تین سیر بختہ چار کچھی تار فولاد ترپھلا ڈھائی چھٹانک زیرہ سفید ایک چھٹانک درڑ کرکے ملادیں اور آٹھ دن دھوپ میں رکھ کر ہلاتے رہیں۔ نانویں روز ایک بوتل کشید کریں۔ خواہ دوا تشنہ ہو

**خوراک:۔** سات سے دس بوند پانی ناشتہ یا دودھ میں

روزانہ دیا کریں امراض جگر۔ دل ناطاقتی کمزوری گرمی مثانہ تولید
خون کی بہترین دوا ہے

## اکسیر البدن

برگ بھنگرہ سیاہ یا سفید ہیں خشک کر کے لکڑی کے ہاون دستہ میں لکڑی کے ڈنڈے سے کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں ۶ ماشہ روزانہ ہمراہ باسی پانی نو ماہ تک نہار منہ دیں

## ایضاً

نوشادر ایک تولہ قلمی شورہ ۱½ تولہ پھٹکڑی سفید ۲ تولہ شیر مدار میں حل کر کے اس کا جوہر بطریق معروف اڑالیں اس میں کو نین سلفاس ۱۶ گرین اسپرین پانچ گرین سوڈا سلی سلاس ۸ گرین کافور ۱½ ماشہ سب کو کھرل کر کے رکھ لو کاگ بند رکھو۔ چڑھے ہوئے بخار میں یا قبل بخار نوجوان کو ۳ گرین عورت اور ضعیف مرد کو ۲ گرین بچہ کو ایک گرین تازہ پانی سے دیں

## اکسیر ملاب

سقمونیا ایک تولہ گوند کتیرا ۱½ ماشہ۔ جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا دیں دو گولی رات کو سوتے وقت گرم سے پانی سے کھا دیں

## درد گنٹھیا

چھک نمولی کی جڑ کا چھلکا ۶ ماشہ مرچ سفید سات عدد سب کو گھوٹ کر ایک چھٹانک پانی ڈال کر کپڑ چھان کر کے روزانہ صبح پلا دیں۔ خوراک بیسن کی پھیکی روٹی میں حسب قدر گھی ملا کر مریض کھا

بکے دیویں اور کوئی چیز نہ دیویں یہ سنیاسی نسخہ ہے ہیں اس کے
اور استعمال نہیں کرتا ۹۵ فیصدی مجرب ہے ۷ یوم سے ۱۲ یوم
تک دیا جاوے تو عمر بھر درد نہ ہوگا۔

# خاص چٹکلے

(۱) گل مدار سوختہ کا سفوف دنبل۔ زخم۔ ناسور۔ چھاردا گنج
پر حنیلی کا تیل لگا کر چھڑک دینے سے صحت ہوتی ہے۔
(۲) معجون کنجشک خاکی جو ہر بڑے دواخانہ میں تیار رہتی ہے
رات کو سوتے وقت ۶ ماشہ سے ایک تولہ دودھ سے کھاویں
اور صبح کو خربوزے کے بیج کا دودھ نکال کر چاشنی دے کر پی لیویں
بے حد طاقت آتی ہے۔ متعدد بیماریوں کو دور رکھتا ہے
(۳) نمک چھکنی اور ک سات ماشہ گائے کے دودھ سے کھانے
آلہ تناسل میں بے حد سختی آتی ہے

# اکسیر بواسیر ہر قسم

ایک تولہ طوطیا کو پوٹلی میں باندھ کر دو سیر پختہ پانی میں
اس طرح پکاویں کہ پوٹلی لٹکتی رہے دیگچی قلعی دار ہو اور پوٹلی
تہ میں نہ لگے جب پانی خشک ہو جاوے پوٹلی نکال کر طوطیا کو
ایک ہفتہ مرغ کی سفیدی کے درمیان رکھ کر اسی طرح پوٹلی
بنا کر طریق مذکورہ دو سیر پانی میں پکاویں جب پانی خشک ہو

چاول تو سرد ہونے پر نکال کر دیکھیں سفید رنگ کا کشتہ برآمد ہوگا اس کو کھرل کر کے محفوظ رکھیں
ایک چاول روزانہ مکھن میں رکھ کر کھلا دیں چند روز میں فائدہ ہوگا۔

# ہر فن مولا

اس کتاب میں دو پیسہ بنانے کی
مشین ہر فن مولا کا جس قدر شہرہ
ہو رہا ہے اس کا کوئی ہنر ایسا نہیں
کہ جس سے انسان اپنی روزی نہ کما
سکتا ہو اس میں مشہور و معروف
نسخہ امرت دھارا کا بھی لکھا گیا ہے
ہزاروں ترکیبوں میں سے چند حسب
ذیل ہیں۔ بال عمر بھر پیدا نہ ہونے کا
مجرب نسخہ بال اڑنے کا اصلی ولائتی
صابن۔ بال اڑنے کا پوڈر پانچ منٹ
میں بال سیاہ کرنے کا نسخہ ربڑ کی مہریں
کھانے پکانے کی ترکیبیں آچار مربے
چٹنیاں۔ ربڑ کی اشیاء موم بتیاں ہر
قسم کی سیاہی پریس کے لکھنے کی سیاہی
ریشم کا کپڑا رنگنا عطر و لونڈر خوشبودار
تیل اور نقلی جواہرات وغیرہ ہزاروں ترکیبیں
درج ہیں قیمت (۸ عہ) علاوہ خرچہ

ذیب النساء ممتاز بیگم صاحبہ
خاتون اور چاند سلطانہ

# پاکستانی شاہی دستر خوان

جس میں دو سو اکیس قسم کے مختلف
کھانے تیار کرنے کی نہایت آسان
وسادہ اور کارآمد ترکیبیں درج کی
گئی ہیں اچھا پکا ہوا کھانا نہ صرف
صحت کے لئے مفید ہوتا ہے بلکہ
اس سے اہل خانہ کی سلیقہ شعاری اور
گھریلو سعادت کا بھی پتہ چلتا ہے
جو عورتیں امور خانہ داری سے واقف
ہوتی ہیں ان کے دستر خوانوں پر طرح
طرح کے لذیذ کھانے ہوتے ہیں
جو عورتیں کھانے پکانے کے معاملے
میں نا اہل ہوتی ہیں ان کے گھروں میں
آئے دن بدمزگیاں اور لڑائیاں
ہوتی رہتی ہیں۔ عقلمند عورتیں نہ صرف
ان جھگڑوں سے گریز کرتی ہیں بلکہ پاکستانی مرد کی ہدایات کے مطابق عمدہ اور لذیذ کھانے تیار کرتی ہیں۔

سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز بمبئی والے نولکھا بازار لاہور

## رہبر پٹواریاں معاون پٹواریاں

الحاج خان فضل احمد اختر بی اے رکن
مجلس عاملہ مشاورت علمیہ کل پاکستان
لاہور نے محکمہ انہار و مال کے پٹواریوں
کی رہنمائی کے لئے یہ شاندار کتاب
بڑی محنت اور تحقیق سے تالیف کی ہے
اس کتاب میں پاکستان کے کسانوں کی
پسماندگی دور کرنے ۔ زرعی پیداوار
کو صحیح اصول کے مطابق بڑھانے
اور پٹوار کے طلبہ کو ان کے فرائض
منصبی کی تعلیم دینے کے نہایت
کامیاب طریقے درج کئے گئے
ہیں ۔ نہایت کارآمد کتاب ہے
صفحات ۴۴۴ کاغذ عمدہ کتابت
وطباعت نفیس ۔ سرورق رنگین
و دلکش ۔ قیمت پانچ روپے
علاوہ خرچہ

## قرابادین قادری

علم طب کی یہ کتاب اس علم
میں نہایت قیمتی اضافہ ثابت ہوئی
قابل مصنف نے نہایت تحقیق و
تدوین کے ساتھ تمام ادویات کے
نام ردیف وار درج کئے ہیں اور
ان کے آگے جس جس مرض کے لئے
یہ ادویات مفید ثابت ہو سکتی ہیں
نہایت فصاحت و بلاغت کے
ساتھ درج کردی گئی ہیں ۔ علم طب
کے متعلق حضرات کے لئے
یہ کتاب ایک نایاب تحفہ
ہے کتابت وطباعت نہایت
بہترین ۔ قیمت چھ ۶ روپے
منگوانے کا پتہ
حسب ذیل ہے

---

**سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز بمبئی والے نولکھا بازار لاہور**

## رہبر شاعری

یعنی شاعری کا مکمل کورس شاعری کے متعلق بہت تھوڑی کتابیں ایسی ہیں جن کا مطالعہ مبتدی اصحاب کو شاعری سکھا سکے اس وقت کو مدنظر رکھتے ہوئے تعلیم یافتہ لوگوں کے استفادہ کی غرض سے مولانا عبداللہ الاثری برادر عزیز حاجی لق لق صاحب نے یہ کتاب تالیف کی ہے یہ خوبصورت کتاب واقعی شاعری کا مکمل کورس ہے جو آپ کو بلند پایہ شاعر بنانے کا جوہر رکھتی ہے۔

کتابت وطباعت نہایت بہترین کاغذ عمدہ مجلد قیمت دو روپے آٹھ آنے علاوہ محصول ڈاک

## قرابادین احسانی

علم حکمت وطب کی نادر و نایاب کتاب سیٹھ آدم جی عبداللہ کی مطبوعہ ہے یہ کتاب علم طب کی بڑی بڑی ضخیم کتابوں پر بھاری ہے اس لئے کہ اس کا ہر نسخہ بارہا کا آزمودہ اور مجرب اکسیر بہدف ہے۔

نسخہ جات نہایت آسان اور سہل ہیں حکیموں، ڈاکٹروں ویدوں کے لئے ایک نایاب تحفہ ہے کتابت وطباعت نہایت بہترین کاغذ عمدہ۔ قیمت دو روپے ۸ آنے علاوہ محصولڈاک تھوک فروشوں کو خاص رعایت دی جاتی ہے

**سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز بمبئی والے نولکھا بازار لاہور**

(اتحاد پریس ہبل روڈ لاہور)

